




مؤلف:

اِمام ابو عبداللہ محمد بن سُلیمان جزولی رضی اللہ عنہ

بروایت حضرت شیخ الدلائل سید علی حریری مدنی رحمۃ اللہ علیہ

بمطابق نسخہ حضرت مولانا شاہ محمد عبدالحق صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ

مترجم: حضرت علامہ مفتی محمد اطہر نعیمی اشرفی دامت فیوضہم العالیہ

مجلس دلائل الخیرات شریف

جامع مسجد آرام باغ کراچی





# جملہ حقوق محفوظ !


**نام کتاب:** دلائل الخیرات وشوارق الانوار فی ذکر الصلوٰۃ علی النبی المختار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

**مؤلف:** فنافی المصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم الشیخ الامام ابوعبداللہ السید محمد بن سلیمان الجزولی الشاذلی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

**مترجم:** حضرت العلامہ مفتی محمد اطہر نعیمی اشرفی دامت فیوضھم العالیہ (صدر: دارالعلوم نعیمیہ ٹرسٹ کراچی)

**پروف ریڈنگ:** محترم جناب محمد زاہد حاجی عبدالجبار

**کتابت:** محترم جناب ضیاء الرحمٰن خان صاحب

**آرٹ ڈیزائن** محترم جناب عمران قیصر

**لوگو ڈیزائن** محترم جناب تجید انجم (انجم شاہد)

**کمپوزنگ:** ٹرائیو گرافکس TRIO Graphics ناظم آباد کراچی

**پرنٹنگ:** اظہر علی پرینٹرز (آرام باغ کراچی)

**تاریخ اشاعت جدید:** ربیع الاول ۱۴۳۶ھ بمطابق جنوری ۲۰۱۵ء

کوآرڈینیٹر محترم جناب عبدالشکور قاسمی

**سعادت اہتمام:**

مجلس دلائل الخیرات شریف



(جامع مسجد آرام باغ کراچی)

0300-9262885
0321-9264433

www.majlisedalailulhkhairat.com
www.dallailulkhairaatshareef.com






# ھدیۂ تشکر

قارئین کرام، یہ متبرک کتاب آپ کے ہاتھوں میں ہے اسے خود بھی پڑھیں، اپنے متعلقین کو بھی اسکو پڑھنے کا شوق دلائیں۔ اور اس عطیۂ رب رحیم کے عظیم پیغام کو پھیلانے میں آپ بھی شامل ہوکر ثواب دارین حاصل کریں۔

اس بابرکت وخوبصورت گلدستہ درود وسلام پر مشتمل کتاب ''دلائل الخیرات شریف'' کو منظر عام پر لانے اور آپ تک پہنچانے کے لئے بے شمار افراد کی خصوصی دعائیں، کوششیں اور مالی تعاون شامل حال رہا۔ مجلس دلائل الخیرات شریف ان تمام احباب کا خلوصِ دل سے شکریہ ادا کرتی ہے اور بالخصوص دوسری اشاعت میں درج ذیل احباب مجلس دلائل الخیرات شریف کے خصوصی شکریہ کے مستحق ہیں۔ اللہ تبارک وتعالیٰ ان تمام کو دارین کی سعادتیں اور خوشیاں نصیب فرمائے۔ (آمین)

- حضرت مفتی محمد اطہر نعیمی، اشرفی (مدظلہ العالی)
- حضرت علامہ غلام غوث بغدادی (مدظلہ العالی)
- حضرت علامہ عنایت اللہ نعیمی (مدظلہ العالی)
- حضرت علامہ محمد جاوید میگرانی
- محترم جناب محمد آصف میگرانی
- محترم جناب محمد جاوید ساوانی صاحب
- محترم جناب محمد سلیم جالیاوالا صاحب
- محترم جناب او۔جی عیسیٰ صاحب (ملاوی)
- محترم جناب محمد عرفان نور محمد قادری صاحب (بھائی جان)
- محترم جناب محمد رضوان حاجی عبدالجبار
- محترم جناب محمد یونس تمہی اشرفی
- محترم جناب محمد رضوان محمد الیاس بھڑیہ (سیفٹی)
- محترم جناب محمد شاہد تمہی شازلی
- وجملہ احباب واراکین مجلس دلائل الخیرات شریف جامع مسجد آرام باغ کراچی


مجلس دلائل الخیرات شریف
0300-9262885






(دلائل الخيرات والأوراد الشاذلية)




الحمد لله الذي اختار لمقام الولاية رجالاً قصرت عن إدراك كمالاتهم عقول الفحول، وعجزت عن الوقوف على حصر ما أفاض الله تعالى به عليهم من النفحات القدسية واللمحات الأنسية بطون دفاتر المعقول والمنقول، كيف لا وهم أصحاب الدوائر، ومن على محورهم هذا النظام دائر، لا يحوم حول منازلهم محجوب ولو كاد أن يشق بصافنات هواجسه جيوب الغيوب، فأين الثريا وأين الثرى بل وأين سدرة المنتهى. والصلاة والسلام على سيدنا ومولانا محمد المـــــتردّي برداء ﴿كنت نبياً وآدم بين الماء والطين﴾ سيد الأولين والآخرين المنزل عليه ﴿ألا إن أولياء الله لا خوف عليهم ولا هم يحزنون﴾ وعلى آله الطيبين وأصحابه الغر الميامين.

وبعد فإن أخي حقاً ومحبي في الله الشيخ محمد هارون ابداني حفظه الله قد أحسن ظنه بي فأقول:

إنني قد أجَزْتُهُ في ما يَجُوزُ لي روايته من حزب البحر، والمسبعات العشر ودلائل الخيرات كما أجازني بذلك مَشَائخي الفُحُول أخُصُّ بالفضل منهم سيدي وجدي ومربي روحي وجسدي العارف بالله سيدي الحاج **عبدالرحمن** وهو عن والده الشيخ سيدي الحاج **رابح الشريف الحسني** وهو عن والده الشيخ سيدي الحاج **أحمد** وهو عن شيخه ووالده المحدث الشهير الشيخ سيدي **المداني** كما أجازه شيخه بالمدينة المنورة عند الحجرة الشريفة على ساكنها أفضل الصلاة وأزكى التسليم الشيخ الفاضل الكامل الشريف سيدي **محمد المرتضى الزَّبِيْدي** وهو أخذها عن شيخه إمام العارفين وتاج الواصلين شيخ الإسلام سيدي الشيخ **أحمد الملوي المصري الشافعي** وقال أخذتها أيضاً عن الشيخ **موفق** الصالح الناسك العابد المشهور بالأمانة والصيانة والديانة المبرأ من البدع والأهواء والخيانة سيدي الحاج **عبدالرحمن النقراشي الغريني البحيري** وهو أخذها عن شيخه ذي الأخلاق المرضية الموفق للكتاب والسنة للمحمدية مربي المريدين وموصل السالكين الولي الصالح المتبرك به حياً وميتاً سبط آل الحسين سيدي **عبدالوهاب العفيفي الأنصاري المالكي** وهو والأستاذ الملوي أخذا عن سيدي **عبدالله بن محمد القصري الكنكسي المغربي** وهو أخذ عن القطب الرباني والفرد الصمداني سيدي ومولاي **عبدالله بن إبراهيم الشريف العلوي** أقام في القطبانية نيف وثلاثين سنة ولم يقبل على الناس إلا بإذن من رسول الله ﷺ وكان ورده كل يوم خمسة وعشرون ألف صلاة على النبي ﷺ وهو أخذ عن سيدي **أحمد الأنجاري** وهو أخذ عن سيدي **مهدي** عيسى بن أبي محمد **الحسن بن عيسى المصباحي** مات





شهيداً وهو أخذ عن سيدي **أبي عبدالله محمد بن علي بن مهدي بن عيسى بن أحمد الهراوي الزمراني** المعروف بالطالب وهو أخذ عن سيدي **محمد الطالب** عن سيدي **محمد الغزواني** نزيل مراكش ودفينها توفي عام ٩٣٥هـ عن سيدي **ابن محمد عبدالعزيز بن عبدالحق** المعروف باتباع نزيل مرلكش أيضاً ودفينها توفي عام ٩١٤هـ عن سيدي **أبي عبدالله محمد بن عبدالرحمن بن أبي بكر بن سليمان الجزولي السهلالي** صاحب دلائل الخيرات سلكت على يده إثنا عشر ألفا وستمائة وخمسة وستين مريداً توفي بأفواغال من بلاد مطرازة وهو ساجد في السجدة الأولى من الركعة الثانية من صلاة الصبح يوم الأربعاء من ذي القعدة عام تسعة وستين وثمانمائة ثم نقل إلى مراكش بعد ٧٠ سنة من موته ودفن بها ولما نقل وجد جسمه كيوم وفاته لم تأكل الأرض منه شيئاً وهو ﵁ أخذ عن سيدي **أبي عبدالله محمد بن عبدالله أمغار المنيطي** عن سيدي **أبي عثمان سعيد الهنتاني** عن سيدي **أبي زيد عبدالرحمن الرجراجي** أقام بالحرم المكي ٢٠ سنةً وهو عن الشيخ **أبي الفضل الهندي** عن الشيخ **عنوس المدوي** راعي الإبل أوسي زمانه وهو عن شيخ الإسلام سيدي **علي بدر القرافي** صاحب الزخيرة عن سيدي **أبي عبدالله المغربي السائح** دفين دمنهور عن قدوة الصالحين ومجمع طرق المسلكين تاج العارفين وامام الموصلين قطب الأقطاب الذي أطلعه الله سبحانه وتعالى على جميع أتباعه وهم في الأصلاب الفرد الغوث الجامع سيدي **أبي الحسن الشاذلي** ﵁ وهو أخذ عن شيخه قطب لأقطاب وغوث زمانه سيدي ومولاي **عبد السلام بن مشيش الحسني الإدريسي** توفي شهيداً عام ٦٢٢ هـ عن سيدي **أبي محمد عبدالرحمن الحسيني العطار المدني** المشهور بالزيات وهو عن سيدي **عبد الله التنايري** عن الأستاذ **أبي بكر الشبلي** عن أستاذ سيد الطائفه **أبي القاسم الجنيد** توفي عام ٢٧٧ هـ وهو عن خاله وأستاذه **أبي الحسن السري السقطي** عن **أبي محفوظ معروف بن فيروز الكرخي** عن **أبي سليمان داوود بن نصر الطائي** عن سيدي **حبيب العجمي** عن السيد الجليل **أبي سعيد حسن البصري** عن سيدنا **الحسن السبط** سيد شباب أهل الجنه عن والده سيدنا **علي بن ابي طالب** كرم الله وجهه و﵁ عن سيد الكائنات سيدنا ومولانا **محمد** ﷺ عن **جبريل الأمين** ﵇ عن مولانا **رب العالمين** ﷻ.

هذا وأوصي المُجاز ونفسي بتقوى الله ﷻ التي هي ملاك الأمر كله في السر والعلن فيما ظَهَرَ وبَطَنَ ورَفْعَ الهمّة عن سَفَاسِفِ الأمور وأن يخشى الله ولا يُعْجَبُ بنفسه والله يوفقنا وإياكم للخير وصالح الدعاء.




خادما







# ترتیب تلاوت

صفحہ نمبر ا کی تلاوت حزب کے آغاز سے پہلے روزانہ کریں

| | | |
|---|---|---|
| الحزب الاول | (پیر) | صفحہ 2 سے 75 |
| الحزب الثانی | (منگل) | صفحہ 76 سے 95 |
| الحزب الثالث | (بدھ) | صفحہ 96 سے 116 |
| الحزب الرابع | (جمعرات) | صفحہ 117 سے 138 |
| الحزب الخامس | (جمعۃ المبارک) | صفحہ 139 سے 167 |
| الحزب السادس | (ہفتہ) | صفحہ 168 سے 191 |
| الحزب السابع | (اتوار) | صفحہ 192 سے 214 |
| الحزب الثامن | اپنے اوراد کی ترتیب پر الحزب الثامن کی تلاوت کریں | صفحہ 215 سے 234 |

فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ (جمعۃ المبارک) صفحہ 155

التماس: یہاں اپنا اور اپنے والد کا نام لیں۔

یَآ اَللّٰہُ (اتوار) صفحہ 223

التماس: یہ مقامِ اجابت ہے۔

یہاں رک کر اپنے دلی مقصد کے پورا ہونے کی دعا کریں۔

التماس: نیلے رنگ کی عبارت ورد میں شامل نہیں ہے۔



# سلامُ العربی

## فِی روضۃِ النبیؐ صلی اللہ علیہ وسلم

یَا خَیرَ مَن دُفِنَت فِی التُّربِ اَعظُمُہٗ
فَطَابَ مِن طِیبِہِنَّ القَاعُ وَالاَکَمُ
نَفسِ الفِدَاءِ لِقَبرٍ اَنتَ سَاکِنُہٗ
فِیہِ العَفَافُ وَفِیہِ الجُودُ وَالکَرَمُ

اے خلق عظیم جو تمام انسانوں میں سب سے اعلیٰ اور ارفع ہیں
جن کی ذات اطہر صلی اللہ علیہ وسلم زمین کے قلب میں آرام فرما رہی ہے
آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی مہک نے زمین کے ہر خطے کو معطر کر دیا ہے
میری جان بھی روضہ اقدس پر قربان جہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم قیام پذیر ہیں
یہاں تازگی، سخاوت اور پاکیزگی موجود ہے



# اَلنَّصِيْحَةِ

نصیحت

وَإِذَا رَأَيْتَ النَّفْسَ مِنْكَ تَحَكَّمَتْ

جب تو محسوس کرے کہ تیرا نفس تجھے حکم دے رہا ہے

وَغَدَتْ تَقُوْدُكَ فِي لَظَى الشَّهَوَاتِ

اور تجھے خواہشات کے شعلوں کی طرف دھکیل رہا ہے

فَاصْرِفْ هَوَاهَا بِالصَّلٰوةِ مُوَاظِبًا

بس تو تو درود شریف کی ہمیشگی سے اپنی نفس کی خواہشات کو ختم کر دے

لَا سِيَّمَا بِدَلَآئِلِ الْخَيْرٰتِ

خاص کر درود شریف کے مجموعہ دلائل الخیرات کے ورد سے

بِدَلَآئِلِ الْخَيْرٰتِ كُنْ مُتَمَسِّكًا

دلائل الخیرات کے ورد کو مضبوطی سے جاری رکھ

وَالْزَمْ قِرَآءَتَهَا تَنَلْ مَا تَبْتَغِيْ

اور اسکو پڑھتا رہ جو چاہے گا وہ پائے گا

فَشَوَارِقُ الْأَنْوَارِ لَآئِحَةٌ بِهَا

اس سے انوار (چمک) کی کرنیں پھوٹ رہی ہے

فَالتَّرْكُ مِنْكَ لَهَا أَخِيْ لَا يَنْبَغِيْ

تو اے میرے بھائی تیرا دلائل الخیرات کا ورد چھوڑنا مناسب نہیں



# دَلَآئِلِ الْخَيْرَاتُ

دلائل الخیرات شریف

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ * ثَلٰثًا

میں اللہ بزرگ و برتر سے مغفرت طلب کرتا ہوں۔ (تین بار پڑھیں)

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ * ثَلٰثًا

پاک ہے اللہ کریم اور تمام تعریفیں اس اللہ کریم کے لئے ہیں (تین بار پڑھیں)

حَسْبِيَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ * ثَلٰثًا

مجھے اللہ کافی ہے اور وہی بہترین کارساز ہے (تین بار پڑھیں)

اَلْاِخْلَاصُ بِاَعُوْذُ مَعَ الْبَسْمَلَةِ * ثَلٰثًا

سورۂ اخلاص، اعوذ باللہ اور بسم اللہ کے ساتھ (تین بار پڑھیں)

اَلْمُعَوِّذَتَيْنِ مَعَ الْبَسْمَلَةِ *

سورۂ فلق اور سورۂ ناس، بسم اللہ کے ساتھ

اَلْفَاتِحَةُ مَعَ الْبَسْمَلَةِ *

سورۂ فاتحہ، بسم اللہ کے ساتھ

التماس: روزانہ، آغاز اس مبارک صفحہ سے کیا جائے.....!

# اَسْمَاءُ اللهِ الْحُسْنٰی

اللہ تعالیٰ کے مقدس نام

## بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (اس مقدس کلام کی تلاوت کی ابتداء) جو بڑا مہربان نہایت رحم فرمانے والا ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلرَّحْمٰنُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| اللہ | وہ بزرگ وبرتر | بڑا مہربان | وہ بزرگ وبرتر |
| اَلرَّحِيْمُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْمَلِكُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| نہایت رحم فرمانے والا | وہ بزرگ وبرتر | حقیقی بادشاہ | وہ بزرگ وبرتر |
| اَلْقُدُّوْسُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلسَّلَامُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| (بہت) پاک | وہ بزرگ وبرتر | سلامتی عطا فرمانے والا | وہ بزرگ وبرتر |
| اَلْمُؤْمِنُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْمُهَيْمِنُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| بہت امن عطا کرنے والا | وہ بزرگ وبرتر | نگہبان | وہ بزرگ وبرتر |
| اَلْعَزِيْزُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْجَبَّارُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| سب پر غالب | وہ بزرگ وبرتر | ٹوٹے دلوں کو جوڑنے والا | وہ بزرگ وبرتر |
| اَلْمُتَكَبِّرُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْخَالِقُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| بہت بزرگی والا | وہ بزرگ وبرتر | (ہر چیز) پیدا کرنے والا | وہ بزرگ وبرتر |
| اَلْبَارِئُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْمُصَوِّرُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| عالَم (کائنات بنانے والا) | وہ بزرگ وبرتر | صورت بنانے والا | وہ بزرگ وبرتر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْغَفَّارُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْقَهَّارُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| بڑا بخشنے والا | وہ بزرگ و برتر | بڑا غلبے والا / سب سے طاقتور | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْوَهَّابُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلرَّزَّاقُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| بے حساب عطا کرنے والا | وہ بزرگ و برتر | بہت روزی دینے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْفَتَّاحُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْعَلِيْمُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| نعمتوں کے دروازے کھولنے والا | وہ بزرگ و برتر | سب کچھ جاننے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْقَابِضُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْبَاسِطُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| (برائیوں کو) بند فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر | (اچھائیوں کے دروازے) کھولنے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْخَافِضُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلرَّافِعُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| (برائیوں کو) پست کرنے والا | وہ بزرگ و برتر | (اچھائیوں کو) بلند فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْمُعِزُّ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْمُذِلُّ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| بہت عزت عطا کرنے والا | وہ بزرگ و برتر | (نافرمانوں کو) ذلت سے ہمکنار فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلسَّمِيْعُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْبَصِيْرُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| (بہت) سننے والا | وہ بزرگ و برتر | (بہت) دیکھنے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْحَكَمُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْعَدْلُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| (بڑا) فیصلہ فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر | بڑی داد دینے والا / بہت انصاف کرنے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَللَّطِيْفُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْخَبِيْرُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| سب پر بڑا مہربان | وہ بزرگ و برتر | (بڑا) خبردار | وہ بزرگ و برتر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْحَلِیْمُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْعَظِیْمُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| بڑا بردبار (برداشت والا) | وہ بزرگ و برتر | بڑی عظمت والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْغَفُوْرُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلشَّکُوْرُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| بڑا بخشنے والا | وہ بزرگ و برتر | شکر کرنے والوں کا قدردان | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْعَلِیُّ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْکَبِیْرُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| سب سے بلند رتبہ | وہ بزرگ و برتر | سب سے بڑا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْحَفِیْظُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْمُقِیْتُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| سب سے بڑا نگہبان | وہ بزرگ و برتر | قدرت عطا فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْحَسِیْبُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْجَلِیْلُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| سب کیلئے کافی | وہ بزرگ و برتر | سب سے بزرگ | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْکَرِیْمُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلرَّقِیْبُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| بہت کرم فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر | سب کا نگہبان | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْمُجِیْبُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْوَاسِعُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| دعاؤں کو قبول فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر | فراخی عطا کرنے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْحَکِیْمُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْوَدُوْدُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| بہت حکمت والا | وہ بزرگ و برتر | سب سے بڑھ کر محبت کرنے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْمَجِیْدُ | جَلَّ جَلَالُہٗ | اَلْبَاعِثُ | جَلَّ جَلَالُہٗ |
| بہت بزرگی والا | وہ بزرگ و برتر | رسولوں کو بھیجنے والا | وہ بزرگ و برتر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلشَّهِيْدُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْحَقُّ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| بہت بڑا گواہ | وہ بزرگ و برتر | (مطابق واقع) برحق | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْوَكِيْلُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْقَوِيُّ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| کارساز (کاموں کو بنانے والا) | وہ بزرگ و برتر | توانا (بہت طاقتور) | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْمَتِيْنُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْوَلِيُّ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| بہت مضبوط | وہ بزرگ و برتر | دوست (سب کا مددگار) | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْحَمِيْدُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْمُحْصِيْ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| حمد وثناء کے لائق | وہ بزرگ و برتر | گھیرنے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْمُبْدِئُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْمُعِيْدُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| آغاز کرنے والا | وہ بزرگ و برتر | دوبارہ زندگی عطا فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْمُحْيِيْ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْمُمِيْتُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| زندہ کرنے والا | وہ بزرگ و برتر | موت سے ہمکنار کرنے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْحَيُّ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْقَيُّوْمُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| زندہ | وہ بزرگ و برتر | ہمیشہ رہنے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْوَاجِدُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْمَاجِدُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| پانے والا | وہ بزرگ و برتر | (سب سے) بزرگ | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْوَاحِدُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْاَحَدُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| تنہا | وہ بزرگ و برتر | تنہا (اکیلا/یکتا) | وہ بزرگ و برتر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلصَّمَدُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْقَادِرُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| بے نیاز | وہ بزرگ و برتر | توانا (قدرت رکھنے والا) | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْمُقْتَدِرُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْمُقَدِّمُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| قدرت رکھنے والا (تقدیر ساز) | وہ بزرگ و برتر | آگے بڑھانے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْمُؤَخِّرُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْاَوَّلُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| پیچھے کرنے والا | وہ بزرگ و برتر | سب سے اول | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْاٰخِرُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلظَّاهِرُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| سب سے آخر | وہ بزرگ و برتر | آشکار (ظاہر) | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْبَاطِنُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْوَالِیْ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| پوشیدہ (چھپا ہوا) | وہ بزرگ و برتر | وارث (مالک) | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْمُتَعَالِیْ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْبَرُّ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| سب سے برتر | وہ بزرگ و برتر | نیکوکار (کی مدد فرمانے والا) | وہ بزرگ و برتر |
| اَلتَّوَّابُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْمُنْتَقِمُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| توبہ قبول فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر | بدلہ دینے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْعَفُوُّ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلرَّءُوْفُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| (بہت) معاف فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر | بہت مہربان | وہ بزرگ و برتر |
| مَالِكُ الْمُلْكِ | جَلَّ جَلَالُهٗ | ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| دو جہاں کا مالک | وہ بزرگ و برتر | بزرگی والا اور انعام (فرمانے والا) | وہ بزرگ و برتر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْمُقْسِطُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْجَامِعُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| انصاف فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر | (سبکو) جمع فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْغَنِیُّ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْمُغْنِیْ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| بے نیاز | وہ بزرگ و برتر | بے نیاز فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْمُعْطِیْ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْمَانِعُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| بہت دینے (عطا کرنے) والا | وہ بزرگ و برتر | باز رکھنے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلضَّآرُّ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلنَّافِعُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| نقصان دینے والا | وہ بزرگ و برتر | نفع پہنچانے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلنُّوْرُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْهَادِیْ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| روشنی والا | وہ بزرگ و برتر | رہنمائی فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْبَدِیْعُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلْبَاقِیْ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| از سرنو/دوبارہ پیدا کرنے والا | وہ بزرگ و برتر | ہمیشہ ہمیشہ رہنے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلْوَارِثُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلرَّشِیْدُ | جَلَّ جَلَالُهٗ |
| مالک | وہ بزرگ و برتر | صحیح تدبیر فرمانے والا | وہ بزرگ و برتر |
| اَلصَّبُوْرُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | | |
| بہت تحمل والا | وہ بزرگ و برتر | | |

تَمَّتْ بِالْخَیْرِ وَالْعَافِیَةِ



# دُعَآءُ الْاِفْتِتَاحِ

آغازِ (دلائل الخیرات کی) دعا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ تعالیٰ کے پاک نام سے اس مقدس کلام کی ابتداء کرتا ہوں جو بڑا مہربان اور نہایت رحم فرمانے والا ہے

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ

اللہ کریم! ہمارے سردار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ اور آپکی آل (اولاد) اور اصحاب پر صلوٰۃ و سلام بھیج

اِلٰهِىْ بِجَاهِ نَبِيِّكَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

اے اللہ کریم! اپنے نبیٔ مکرم ﷺ کے اس منصب (مرتبے) کے طفیل جو ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ

عِنْدَكَ وَمَكَانَتِهٖ لَدَيْكَ وَمَحَبَّتِكَ لَهٗ وَمَحَبَّتِهٖ لَكَ

کو تیری بارگاہ میں حاصل ہے اور تیری اس محبت کے طفیل جو تجھے انکے ساتھ اور اس محبت کے صدقے جو انہیں تیرے ساتھ ہے۔

وَبِالسِّرِّ الَّذِىْ بَيْنَكَ وَبَيْنَهٗ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّىَ وَتُسَلِّمَ

اور اس راز و نیاز کے واسطے جو تیرے اور انکے درمیان ہے۔ میں تیری بارگاہ میں سوالی ہوں کہ تو ان پر انکی آل و اصحاب

عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَضَاعِفِ اللّٰهُمَّ مَحَبَّتِىْ فِيْهِ وَعَرِّفْنِىْ

پر درود و سلام بھیج (رحمتیں نازل فرما) اے اللہ کریم! آپکے ساتھ میری محبت میں اضافہ فرما اور مجھے آپکے حقوق

بِحَقِّهٖ وَرُتَبِهٖ وَوَفِّقْنِىْ لِاتِّبَاعِهٖ وَالْقِيَامِ بِاَدَبِهٖ وَسُنَّتِهٖ

و مراتب کی معرفت عطا فرما۔ اور مجھے آپ کی اتباع، آپکی بارگاہ کے آداب اور آپکی سنت پر عمل کی توفیق عطا فرما دے۔

وَاجْمَعْنِىْ عَلَيْهِ وَمَتِّعْنِىْ بِرُؤْيَتِهٖ وَاَسْعِدْنِىْ بِمُكَالَمَتِهٖ

اور مجھے آپکی بارگاہ میں حاضری اور آپ کے دیدار کے شرف سے مشرف فرما اور مجھے آپ سے ہم کلام ہونے کی سعادت سے سرفراز فرما۔

وَارْفَعْ عَنِّی الْعَوَآئِقَ وَالْعَلَآئِقَ وَالْوَسَآئِطَ وَالْحِجَابَ وَشَنِّفْ

اور مجھ سے تمام رکاوٹوں، تعلقات، واسطوں اور حجابات کو دور فرمادے،

سَمْعِیْ مَعَهٗ بِلَذِیْذِ الْخِطَابِ ❁ وَهَیِّئْنِیْ لِلتَّلَقِّیْ مِنْهُ

اور میرے کانوں کو آپکے ساتھ کئے جانے والے دلکش خطاب سنوادے۔ اور مجھ میں آپ سے ملاقات کی استعداد پیدا فرمادے۔

وَاَهِّلْنِیْ لِخِدْمَتِهٖ ❁ وَاجْعَلْ صَلٰوتِیْ عَلَیْهِ نُوْرًا نَّیِّرًا کَامِلًا

اور مجھے آپکی خدمت کی استعداد بخش دے۔ اور آپ ﷺ کی بارگاہ میں پیش کرنے والے درود شریف کو چمکتا، دمکتا، کامل،

مُّکَمَّلًا طَاهِرًا مُّطَهِّرًا مَّاحِیًا کُلَّ ظُلْمٍ وَّظُلْمَةٍ وَّشَکٍّ وَّشِرْکٍ

مکمل، طاہر، مطہر، نور بنادے، جو ہر ظلم و ظلمت، شک و شرک، کو جھوٹ اور گناہ کو مٹادے

وَّکُفْرٍ وَّزُوْرٍ وَّوِزْرٍ وَّاجْعَلْهَا سَبَبًا لِّلتَّمْحِیْصِ وَمَرْقًی لِّاَنَالَ

اور اس (درود شریف) کو میرے لئے خلوص و ترقی کا سبب بنادے تاکہ میں اسکے ذریعہ

بِهَا اَعْلٰی مَقَامِ الْاِخْلَاصِ وَالتَّخْصِیْصِ حَتّٰی لَایَبْقٰی فِیَّ

اخلاص وتخصیص کے اعلیٰ مقام تک رسائی حاصل کروں (اور) یہاں تک کہ مجھ میں تیرے غیر کی عبادت کی

رَبَّانِیَّةٌ لِّغَیْرِكَ وَحَتّٰٓی اَصْلُحَ لِحَضْرَتِكَ وَاَکُوْنَ مِنْ اَهْلِ خُصُوْصِیَّتِكَ

صلاحیت باقی نہ رہے اور یہاں تک کہ میں تیری بارگاہ میں حاضری کے لائق ہوجاؤں اور تیرے مخصوص بندوں میں شامل ہوجاؤں

مُسْتَمْسِکًا بِاَدَبِهٖ وَسُنَّتِهٖ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مُسْتَمِدًّا مِّنْ حَضْرَتِهِ

ادب اور سنت کے تقاضوں کو ملحوظ رکھتے ہوئے ان سے چمٹ اور لپٹ جاؤں ان پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے درود و سلام ہو

الْعَالِیَةِ فِیْ کُلِّ وَقْتٍ وَّحِیْنٍ ❁ یَآ اَللّٰهُ یَا نُوْرُ یَا حَقُّ یَا مُبِیْنُ ❁ ثَلٰثًا

اور میں انکی بارگاہِ برتر سے ہمہ وقت اور ہر زمانے مدد طلب کرتا رہوں۔ اے اللہ کریم! اے نور! اے حق! اے مبین! (تین بار پڑھیں)

# مُقَدِّمَهُ

مصنف رحمۃ اللہ علیہ کی طرف سے کتاب کا مقدمہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں اور صلوۃ و سلام ہو ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پر

وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ ❁ قَالَ الشَّيْخُ الْاِمَامُ الْوَلِيُّ

آپ کی آل اور آپکے اصحاب پر سلامتی ہو۔ شیخ امام، عظیم ولی اللہ،

الْكَبِيْرُ الْقُطْبُ الشَّهِيْرُ سُلْطَانُ الْمُقَرَّبِيْنَ

مشہورِ زمانہ قطبِ وقت، مقربین (بارگاہِ الٰہی) کے سلطان،

وَقُطْبُ دَآئِرَةِ الْمُحَقِّقِيْنَ ❁ وَسَيِّدُ

دائرۂ (گروہِ) محققین کے قطب، اور

الْعَارِفِيْنَ ❁ صَاحِبُ الْكَرَامَاتِ الظَّاهِرَةِ

عارفوں کے سردار۔ صاحبِ کرامات ظاہرہ

وَالْاَسْرَارِ الْبَاهِرَةِ ❁ سَيِّدِیْ اَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ

اور روشن اسرار والے۔ میرے سردار ابو عبد اللہ

مُحَمَّدِ بْنُ سُلَيْمٰنَ الْجَزُوْلِیُّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ

محمد بن سلیمان الجزولی رضی اللہ عنہ نے فرمایا:





بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ❁

اللہ کریم کے پاک نام سے (اس مقدس کلام کی تلاوت کی ابتداء) جو بڑا مہربان نہایت رحم فرمانے والا ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ هَدٰنَا لِلْاِيْمَانِ وَالْاِسْلَامِ ❁ وَالصَّلٰوةُ

تمام تعریفیں اس اللہ کریم کے لئے ہیں جس نے ہمیں ایمان و اسلام کی طرف ہدایت فرمائی (راہ دکھائی)۔ اور

وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نَّبِيِّهِ الَّذِى اسْتَنْقَذَنَا بِهٖ

صلوۃ و سلام ہو ہمارے آقا جناب محمد (الرسول اللہ ﷺ) پر جن کے طفیل اللہ کریم نے ہمیں بتوں

مِنْ عِبَادَةِ الْاَوْثَانِ وَالْاَصْنَامِ * وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ

اور بت پرستی سے بچایا۔ اور آپ کے آل و اصحاب پر

النُّجَبَآءِ الْبَرَرَةِ الْكِرَامِ ❁ وَبَعْدُ هٰذَا فَالْغَرَضُ فِىْ

جو برگزیدہ متقی و پرہیزگار ہیں۔ حمد و صلوۃ کے بعد: اس کتاب کی تحریر کی غرض و غایت

هٰذَا الْكِتَابِ ذِكْرُ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

نبیٔ کریم ﷺ کی بارگاہ میں درود و سلام کا ذکر

وَفَضَآئِلِهَا نَذْكُرُهَا مَحْذُوْفَةَ الْاَسَانِيْدِ لِيَسْهُلَ حِفْظُهَا

اور فضائل درود کا بیان کرنا بھی ہے لیکن میں (مصنف) علیہ الرحمہ ان درودوں کے حفظ میں آسانی کی خاطر ان کی سند یہاں بیان نہیں

عَلَى الْقَارِئِ وَهِىَ مِنْ اَهَمِّ الْمُهِمَّاتِ لِمَنْ يُّرِيْدُ الْقُرْبَ مِنْ

کروں گا۔ اور درود شریف کے ذریعے اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل کرنے والے خوش نصیب کے لئے تمام مقاصد میں یہی اہم مقصد ہے۔

رَبِّ الْاَرْبَابِ * وَسَمَّيْتُهٗ بِكِتَابِ دَلَآئِلِ الْخَيْرَاتِ

میں نے اس کتاب کا نام دلائل الخیرات



وَشَوَارِقِ الْاَنْوَارِ فِیْ ذِكْرِ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ الْمُخْتَارِ *

و شوارق الانوار فی ذکر الصلوٰۃ علی النبی المختار رکھا ہے۔

اِبْتِغَاءً لِمَرْضَاتِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَمَحَبَّةً فِیْ رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ سَيِّدِنَا

میری یہ تصنیف (صرف) رضائے الٰہی کے حصول اور اللہ تعالیٰ کے رسولِ کریم سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ کے ساتھ محبت کے اظہار کے لئے ہے

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا ۞ وَاللّٰهُ الْمَسْئُوْلُ اَنْ

اللہ تعالیٰ ان پر رحمتیں نازل فرمائے اور خوب سلام بھیجے۔ اور میں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سوالی ہوں

يَّجْعَلَنَا لِسُنَّتِهٖ مِنَ التَّابِعِيْنَ ۞ وَلِذَاتِهِ الْكَامِلَةِ مِنَ

کہ وہ ہمیں آپ کی سنتوں کی پیروی کرنے والا۔ اور آپ ﷺ کی ذات سے سچی محبت

الْمُحِبِّيْنَ * فَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ قَدِيْرٌ ۞ لَآ اِلٰهَ غَيْرُهٗ

کرنے والا بنادے۔ اور پروردگار اس پر قادر ہے۔ اس پروردگار کے سوا کوئی معبود نہیں

وَلَا خَيْرَ اِلَّا خَيْرُهٗ ۞ وَهُوَ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ *

اور بھلائی وہی بہتر و برتر ہے جو اس پروردگار کی طرف سے ہو۔ اور وہ (پروردگار) کیسا اچھا دوست ہے اور کیا ہی بہترین مددگار ہے۔

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۞

گناہ سے بچنے اور نیکی کرنے کی طاقت (و صلاحیت) اللہ تعالیٰ کی توفیق و تائید سے حاصل ہوتی ہے۔

## فَصْلٌ فِیْ فَضْلِ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

(آئندہ سطور میں آنے والا مضمون) نبیٔ کریم ﷺ کی بارگاہ میں درود شریف پڑھنے کی

## عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۞

فضیلت میں ہے۔

قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى

اللہ عزوجل نے فرمایا بے شک اللہ تعالٰی اور اُسکے فرشتے اس غیب بتانے والے نبی (ﷺ) پر درود بھیجتے ہیں

النَّبِيِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۞ (لَبَّيْكَ)

اے ایمان والو! تم بھی انکی بارگاہ میں خوب درود وسلام کا نذرانہ پیش کرو۔ (میرے مولٰی میں حاضر ہوں)

وَيُرْوٰى اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ جَآءَ ذَاتَ

مروی ہے کہ ایک دن جب نبیٔ کریم ﷺ (مجمع صحابہ علیہم الرضوان میں) تشریف لائے تو چہرۂ مبارک سے

يَوْمٍ وَّالْبُشْرٰى تُرٰى فِيْ وَجْهِهٖ فَقَالَ اِنَّهٗ جَآءَنِيْ جِبْرِيْلُ

خوشی کے آثار نظر آتے تھے آپنے اس وقت فرمایا: میرے پاس جبریل

عَلَيْهِ السَّلَامُ فَقَالَ لِيْٓ اَمَا تَرْضٰى يَا مُحَمَّدُ اَنْ لَّا يُصَلِّيَ

علیہ السلام آئے اور کہا، فرمانِ خداوندی یہ ہے کہ اے نبیٔ مکرم جناب محمد ﷺ کیا آپ اس بات پر مسرور نہ ہونگے

عَلَيْكَ اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ اِلَّا صَلَّيْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا وَّلَا يُسَلِّمَ

کہ آپ کا کوئی اُمتی آپ پر ایک مرتبہ درود بھیجے گا تو میں اس پر دس مرتبہ رحمتیں نازل فرماؤں گا۔ اور آپکا جو اُمتی آپکی بارگاہ میں

عَلَيْكَ اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ اِلَّا سَلَّمْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا ۞ وَقَالَ

ایک مرتبہ سلام پڑھے گا میں اس پر دس مرتبہ سلام بھیجوں گا (سلامتی سے ہمکنار کروں گا)۔ نبیٔ کریم ﷺ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِنَّ اَوْلَى النَّاسِ بِيْ اَكْثَرُهُمْ عَلَيَّ

نے فرمایا: مجھ پر سب سے زیادہ درود پڑھنے والا میرے سب سے زیادہ قریب ہوگا۔

صَلٰوةً ۞ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلَّتْ

اور نبیٔ کریم ﷺ نے ہی فرمایا: جو شخص (بندۂ مومن) جب تک درود شریف

عَلَيْهِ الْمَلٰٓئِكَةُ مَادَامَ يُصَلِّيْ عَلَيَّ فَلْيُقَلِّلْ عِنْدَ ذٰلِكَ اَوْ

پڑھتا ہے فرشتے اسپر درود بھیجتے رہتے ہیں (رحمت کی دعائیں کرتے رہتے ہیں) اب یہ بندے کے ذوق وشوق پر

لِيُكْثِرْ ۞ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِحَسْبِ الْمَرْءِ مِنَ

منحصر ہے کہ وہ تھوڑا پڑھے یا زیادہ۔ نبیٔ کریم ﷺ نے یہ بھی فرمایا کہ (بندۂ مومن) کے بخیل ہونے کی پہچان کے لئے یہ بات

الْبُخْلِ اَنْ اُذْكَرَ عِنْدَهٗ وَلَا يُصَلِّيْ عَلَيَّ ۞ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ

ہی کافی ہے کہ میرا ذکر سنکر بھی وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔ نبیٔ کریم ﷺ کا فرمان ہے:

عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَكْثِرُوا الصَّلٰوةَ عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ ۞ وَقَالَ

جمعہ کے دن مجھ پر کثرت کے ساتھ درود پڑھا کرو۔ نبیٔ کریم

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ مِنْ اُمَّتِيْ مَرَّةً وَّاحِدَةً

ﷺ نے یہ بھی فرمایا: میرے جس امتی نے مجھ پر ایک مرتبہ درود شریف پڑھا

كُتِبَتْ لَهٗ عَشْرُ حَسَنَاتٍ وَّمُحِيَتْ عَنْهُ عَشْرُ سَيِّاٰتٍ ۞ وَّقَالَ

اسکے نامۂ اعمال میں دس نیکیاں لکھ دی جاتی ہیں اور دس گناہ اسکے (نامۂ اعمال سے) مٹا دیۓ جاتے ہیں

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ حِيْنَ يَسْمَعُ الْاَذَانَ وَ

نبیٔ کریم ﷺ کا فرمان ہے: جس (بندۂ مومن) نے اذان و اقامت کو سن کر یہ کلمات

الْاِقَامَةَ ۞ اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّآمَّةِ وَالصَّلٰوةِ

پڑھے، اے اللہ کریم! اس جامع، کامل، مکمل، نافع قائم ہونے والی نماز کے رب!

الْقَآئِمَةِ اٰتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ

تو ہمارے آقا جنابِ محمد الرسول اللہ ﷺ کو وسیلہ اور فضیلت اور اعلیٰ درجات (عطا فرما)

وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَ ۨالَّذِیْ وَعَدْتَّهٗ حَلَّتْ لَهٗ شَفَاعَتِیْ

اور انہیں اس مقامِ محمود پر فائز فرما جسکا تو نے ان سے وعدہ فرمایا ہے اس دعا کے پڑھنے والے کو

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ❁ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ

قیامت کے دن میری شفاعت نصیب ہوگی۔ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے: جس نے کتاب لکھتے ہوئے یا کتاب میں میرے لئے درود شریف لکھا

فِیْ كِتَابٍ لَّمْ تَزَلِ الْمَلٰٓئِكَةُ تُصَلِّیْ عَلَيْهِ مَادَامَ اسْمِیْ فِیْ

تو جب تک وہ لکھا ہوا موجود رہیگا فرشتے اسکے لئے دعائے نزولِ رحمت کرتے رہیں گے۔

ذٰلِكَ الْكِتَابِ ❁ وَقَالَ اَبُوْسُلَيْمٰنَ الدَّارَانِیُّ مَنْ اَرَادَ اَنْ

حضرت ابو سلیمان الدارانی نے فرمایا کہ جو شخص اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں کسی حاجت کے سلسلہ میں

يَّسْئَلَ اللّٰهَ حَاجَتَهٗ فَلْيُكْثِرْ بِالصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ

دعا کرنا چاہے تو اسکو چاہیئے کہ نبیٔ کریم ﷺ کی بارگاہ میں کثرت سے درود شریف پڑھ کر

وَسَلَّمَ ثُمَّ يَسْئَلِ اللّٰهَ حَاجَتَهٗ وَلْيَخْتِمْ بِالصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِیِّ

اپنی حاجت کا ذکر کرے اور اسکے پورا ہونے کی دعا کرے اور دعا کے اختتام پر نبیٔ کریم ﷺ کی بارگاہ میں پھر درود شریف پڑھے

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَاِنَّ اللّٰهَ يَقْبَلُ الصَّلٰوتَيْنِ وَهُوَ اَكْرَمُ

اللہ تعالیٰ جب دعا میں پڑھے جانے والے شروع اور آخر

مِنْ اَنْ يَّدَعَ مَا بَيْنَهُمَا ❁ وَرُوِیَ عَنْهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ

کو قبول فرمائے گا تو یہ اسکے کرم سے بعید ہے کہ وہ درودوں کے درمیان کیجانے والی دعا کو قبول نہ کرے۔ نبیٔ کریم ﷺ

وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ مِائَةَ مَرَّةٍ

سے روایت کیا گیا، آپ نے فرمایا: جو بندۂ مومن، جمعہ کے دن سو مرتبہ مجھ پر درود شریف پڑھتا ہے تو اسکے

غُفِرَتْ لَهٗ خَطِيْئَةُ ثَمَانِيْنَ سَنَةً ❁ وَعَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ

اسّی سال کے گناہ (اگر ہوں تو) معاف کردئے جائیں گے۔ حضرت (سیدنا) ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت

رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ

کرتے ہیں، سید عالم ﷺ نے فرمایا:

لِلْمُصَلِّىْ عَلَىَّ نُوْرٌ عَلَى الصِّرَاطِ وَمَنْ كَانَ عَلَى الصِّرَاطِ

کہ مجھ پر درود شریف اور سلام پڑھنے والے کے لئے پلِ صراط پر نور ہوگا اور جو شخص پلِ صراط

مِنْ اَهْلِ النُّوْرِ لَمْ يَكُنْ مِّنْ اَهْلِ النَّارِ ✽ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ

پر نور والا ہوگا وہ دوزخی نہ ہوگا۔ نبیٔ کریم ﷺ کا فرمان ہے:

عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ نَّسِىَ الصَّلٰوةَ عَلَىَّ فَقَدْ اَخْطَاَ طَرِيْقَ الْجَنَّةِ

جو (بندۂ مومن) مجھ پر درود شریف بھیجنا بھول گیا بیشک وہ جنت کے راستے سے بھٹک گیا

وَاِنَّمَا اَرَادَ بِالنِّسْيَانِ التَّرْكَ وَاِذَا كَانَ التَّارِكُ يُخْطِئُ طَرِيْقَ

اور بھولنے سے زیادہ برا یہ ہے کہ سرے سے جان بوجھ کر نہ پڑھے اور جس نے جان بوجھ کر درود شریف نہ پڑھا وہ جنت کے

الْجَنَّةِ كَانَ الْمُصَلِّىْ عَلَيْهِ سَالِكًا اِلَى الْجَنَّةِ ❁ وَفِىْ

راستے کو بھولے گا لیکن درود شریف پڑھنے والا جنت کے راستہ کی طرف اسکی رہبری کرے گا

رِوَايَةِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ رَّضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ

حضرت سیدنا عبد الرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں، نبیٔ کریم

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ جَآءَنِىْ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میرے پاس جبریل علیہ السلام آئے

السَّلَامُ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ لَا يُصَلِّيْ عَلَيْكَ اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ

اور عرض کیا، اے اللہ تعالٰی کے رسول جناب محمد ﷺ آپکا جو امتی ایک مرتبہ آپ کی بارگاہ

اِلَّا صَلّٰى عَلَيْهِ سَبْعُوْنَ اَلْفَ مَلَكٍ وَّمَنْ صَلَّتْ عَلَيْهِ الْمَلٰٓئِكَةُ

میں درود بھیجے گا اسپر اللہ تعالٰی کے ستر ہزار فرشتے درود بھیجیں گے اور جسکے لئے فرشتے درود بھیجیں گے

كَانَ مِنْ اَهْلِ الْجَنَّةِ ۞ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَكْثَرُكُمْ

وہ جنتی ہوگا۔ نبیٔ کریم ﷺ نے فرمایا مجھ پر کثرت سے درود بھیجنے والے

عَلَيَّ صَلٰوةً اَكْثَرُكُمْ اَزْوَاجًا فِي الْجَنَّةِ ۞ وَرُوِيَ عَنْهُ صَلَّى

کو جنت میں بیویاں (حوریں) بھی زیادہ ملیں گی۔ اور حدیثِ نبوی ﷺ ہے، نبیٔ کریم ﷺ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلٰوةً تَعْظِيْمًا

کا ارشاد ہے: جس نے میری عظمت کے اعتراف میں درود شریف پڑھا

لِّحَقِّيْ خَلَقَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ مِنْ ذٰلِكَ الْقَوْلِ مَلَكًا لَّهٗ جَنَاحٌ

اِس درود کی (برکت سے) اللہ تعالٰی ایک فرشتہ پیدا فرمائے گا جسکا ایک پر

بِالْمَشْرِقِ وَالْاٰخَرُ بِالْمَغْرِبِ وَرِجْلَاهُ مَقْرُوْرَتَانِ فِي

مشرق میں ہوگا اور دوسرا مغرب میں اور اسکے قدم زمین کی ساتویں تہہ پر جمیں ہونگے

الْاَرْضِ السَّابِعَةِ السُّفْلٰى وَعُنُقُهٗ مُلْتَوِيَةٌ تَحْتَ الْعَرْشِ

اور اسکی گردن عرش کے نچلے حصے سے لگی ہوگی

يَقُوْلُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ لَهٗ صَلِّ عَلٰى عَبْدِيْ كَمَا صَلّٰى عَلٰى

(اسوقت) اللہ تعالٰی (اس فرشتے سے) فرمائے گا اے (فرشتے!) میرے بندے پر اسی طرح درود بھیج جس طرح اس بندے نے

نَبِيّٖ فَهُوَ يُصَلِّيْ عَلَيْهِ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ❁ وَرُوِيَ عَنْهُ صَلَّى

میرے نبی پر درود بھیجا تھا۔ تو یہ فرشتہ قیامت قائم ہونے تک اس بندے کے لئے درود پڑھتا رہیگا۔ اور نبیٔ کریم ﷺ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ لَيَرِدَنَّ عَلَيَّ الْحَوْضَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

سے یہ روایت بھی ہے: آپ ﷺ نے فرمایا: قیامت کے دن حوضِ کوثر پر ایسی جماعتیں (گروہ) آئیں گے

اَقْوَامٌ مَّآ اَعْرِفُهُمْ اِلَّا بِكَثْرَةِ الصَّلٰوةِ عَلَيَّ ❁ وَرُوِيَ عَنْهُ

انکو میں اسطرح پہچانوں گا کہ وہ مجھ پر دنیا میں کثرت سے درود شریف پڑھا کرتے تھے۔

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ مَرَّةً وَّاحِدَةً

نبیٔ کریم ﷺ کی یہ روایت بھی منقول ہے: آپنے فرمایا: جس نے مجھ پر ایک مرتبہ بھی درود شریف پڑھا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرَ مَرَّاتٍ وَّمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ عَشْرَ مَرَّاتٍ صَلَّى

اللہ تعالٰی اس پر دس مرتبہ رحمتیں نازل فرمائے گا اور جس نے مجھ پر دس مرتبہ درود پڑھا اللہ تعالٰی

اللّٰهُ عَلَيْهِ مِائَةَ مَرَّةٍ وَّمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ مِائَةَ مَرَّةٍ صَلَّى اللّٰهُ

اسپر سو مرتبہ رحمتیں نازل فرمائے گا اور جس نے مجھ پر سو مرتبہ درود شریف پڑھا اللہ تعالٰی

عَلَيْهِ اَلْفَ مَرَّةٍ وَّمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ اَلْفَ مَرَّةٍ حَرَّمَ اللّٰهُ جَسَدَهٗ

اس پر ہزار مرتبہ رحمتیں نازل فرمائے گا اور جس نے میرے لئے ہزار مرتبہ درود شریف پڑھا

عَلَى النَّارِ وَثَبَّتَهٗ بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي

اللہ تعالٰی اسکے جسم کو آگ پر حرام فرمادے گا اور اسکو قولِ ثابت پر دنیا اور آخرت میں ثابت قدم رکھے گا اور قبر میں

الْاٰخِرَةِ عِنْدَ الْمَسْئَلَةِ وَاَدْخَلَهُ الْجَنَّةَ وَجَآءَتْ صَلٰوتُهٗ عَلَيَّ

نکیرین کے سوال کے وقت بھی ثابت قدم رکھے گا اور اسکو جنت میں داخل فرمائیگا۔ اور قیامت کے دن

نُوْرٌ لَّهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَلَى الصِّرَاطِ مَسِيْرَةَ خَمْسِ مِائَةِ عَامٍ

اسکے بھیجے ہوئے درود شریف اس کے لئے پل صراط پر نور بن کر رہبری کے لئے آئیں گے۔جسکی مسافت پانچ سو سال ہے۔

وَّاَعْطَاهُ اللّٰهُ بِكُلِّ صَلٰوةٍ صَلَّاهَا قَصْرًا فِى الْجَنَّةِ

اور مجھ پر بھیجے ہوئے ہر درود کے بدلے میں جنت میں ایک محل عطا فرمائے گا اگرچہ

قَلَّ ذٰلِكَ اَوْ كَثُرَ ۞ وَقَالَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَا

یہ درود کم ہو یا زیادہ۔ نبیٔ کریم ﷺ نے فرمایا:

مِنْ عَبْدٍ صَلّٰى عَلَىَّ اِلَّا خَرَجَتِ الصَّلٰوةُ مُسْرِعَةً مِّنْ فِيْهِ فَلَا

بندۂ (مومن) جب مجھ پر درود شریف پڑھتا ہے اور اس درود شریف کے الفاظ اسکی زبان سے ادا ہوتے ہیں

يَبْقٰى بَرٌّ وَّلَا بَحْرٌ وَّلَا شَرْقٌ وَّلَا غَرْبٌ اِلَّا وَتَمُرُّ بِهٖ وَتَقُوْلُ

تو کسی جنگل یا سمندر کا کوئی حصہ مشرق میں یا مغرب میں جدھر سے وہ درود شریف گزرتا ہے تو یہ کہتا ہے کہ

اَنَا صَلٰوةُ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ صَلّٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ الْمُخْتَارِ خَيْرِ

میں فلاں بن فلاں (درود شریف پڑھنے والے اور اسکے باپ کا نام) لیکر کہتا ہے کہ میں اسکا پڑھا ہوا درود شریف ہوں جو اس نے اللہ تعالیٰ کی

خَلْقِ اللّٰهِ فَلَا يَبْقٰى شَىْءٌ اِلَّا وَصَلّٰى عَلَيْهِ وَيُخْلَقُ مِنْ تِلْكَ

بہترین مخلوق جناب محمد الرسول اللہ ﷺ کی خدمت میں پیش کیا ہے (اسی طرح) اللہ تعالیٰ کی کوئی مخلوق ایسی نہیں ہوتی

الصَّلٰوةِ طَائِرٌ لَّهٗ سَبْعُوْنَ اَلْفَ جَنَاحٍ فِىْ كُلِّ جَنَاحٍ سَبْعُوْنَ

جو اس (بندۂ مومن) کے لئے اللہ تعالیٰ کی رحمتوں کی دعا نہ کرتی ہو اور اس درود شریف کی برکت سے اللہ تعالیٰ ایسا پرندہ پیدا فرماتا ہے جسکے ستر ہزار بازو ہیں اور ہر بازو میں ستر ہزار پر

اَلْفَ رِيْشَةٍ فِىْ كُلِّ رِيْشَةٍ سَبْعُوْنَ اَلْفَ رَاْسٍ فِىْ كُلِّ

ہوتے ہیں اور ہر پر میں ستر ہزار سر اور ہر سر میں ستر ہزار منہ

رَاْسٍ سَبْعُوْنَ اَلْفَ وَجْهٍ فِيْ كُلِّ وَجْهٍ سَبْعُوْنَ اَلْفَ فَمٍ

اور ہر منہ میں ستر ہزار زبانیں

فِيْ كُلِّ فَمٍ سَبْعُوْنَ اَلْفَ لِسَانٍ فِيْ كُلِّ لِسَانٍ يُّسَبِّحُ اللّٰهَ

اور ہر زبان ستر ہزار مرتبہ

تَعَالٰى بِسَبْعِيْنَ اَلْفَ لُغَاتٍ وَّيَكْتُبُ اللّٰهُ لَهٗ ثَوَابَ ذٰلِكَ

مختلف زبانوں (بولیوں) میں اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ ان سب کا ثواب اس بندے کے لئے لکھ دیتا ہے۔

كُلِّهٖ ❁ وَعَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ

حضرتِ امیر المومنین سیدنا علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں:

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمْعَةِ

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس (بندۂ مومن) نے جمعہ کے دن سو مرتبہ

مِائَةَ مَرَّةٍ جَاءَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَمَعَهٗ نُوْرٌ لَّوْ قُسِمَ ذٰلِكَ النُّوْرُ

مجھ پر درود شریف پڑھا قیامت میں جب وہ آئے گا تو اسکے ساتھ ایک ایسا نور ہوگا جسکو اگر تمام مخلوق

بَيْنَ الْخَلْقِ كُلِّهِمْ لَوَسِعَهُمْ ❁ ذُكِرَ فِيْ بَعْضِ الْاَخْبَارِ

کے درمیان تقسیم کیا جائے تو سب کے لئے کافی ہوگا ۔ بعض روایات کے مطابق

مَكْتُوْبٌ عَلٰى سَاقِ الْعَرْشِ مَنِ اشْتَاقَ اِلَيَّ رَحِمْتُهٗ وَمَنْ

عرش کے پایوں پر لکھا ہوا ہے جو میرا مشتاق ہوگا میں اسپر رحم کروں گا۔ اور جو مجھ سے

سَاَلَنِيْٓ اَعْطَيْتُهٗ وَمَنْ تَقَرَّبَ اِلَيَّ بِالصَّلٰوةِ عَلٰى حَبِيْبِيْ

سوال کرے گا میں اسکے سوال کو پورا کروں گا۔ اور جو میرے محبوب محمد مصطفیٰ ﷺ پر درود بھیج کر میرا قرب حاصل کرنا چاہیگا

مُحَمَّدٍ غَفَرْتُ لَهٗ ذُنُوْبَهٗ وَلَوْ كَانَتْ مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ *

میں اسکے گناہوں کو بخش دوں گا اگرچہ وہ (گناہ) سمندر کے جھاگ کے برابر ہی کیوں نہ ہوں۔

وَرُوِيَ عَنْ بَعْضِ الصَّحَابَةِ رِضْوَانُ اللّٰهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ

بعض صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم (اللہ تعالیٰ ان سب سے راضی ہو) فرماتے ہیں:

اَنَّهٗ قَالَ مَا مِنْ مَّجْلِسٍ يُّصَلّٰى فِيْهِ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ

جس مجلس میں نبیٔ کریم محمد الرسول اللہ ﷺ پر درود شریف پڑھا جائے،

عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِلَّا قَامَتْ مِنْهُ رَآئِحَةٌ طَيِّبَةٌ حَتّٰى تَبْلُغَ عَنَانَ

وہاں ایسی پاکیزہ خوشبو مہکتی ہے جو آسمانوں تک پہنچتی ہے

السَّمَآءِ فَتَقُوْلُ الْمَلٰٓئِكَةُ هٰذَا مَجْلِسٌ صُلِّيَ فِيْهِ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

(جسکو محسوس کرکے) فرشتے کہتے ہیں یہ وہ مجلس ہے جہاں ہمارے سردار نبیٔ کریم محمد الرسول اللہ ﷺ پر

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۞ ذُكِرَ فِيْ بَعْضِ الْاَخْبَارِ اَنَّ الْعَبْدَ

درود شریف پڑھا گیا ہے۔ بعض روایات کے مطابق

الْمُؤْمِنَ اَوِ الْاَمَةَ الْمُؤْمِنَةَ اِذَا بَدَا بِالصَّلٰوةِ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

جب بندۂ مومن یا ایمان دار خاتون بارگاہِ نبوی ﷺ میں درود شریف پڑھنا شروع کرتے ہیں

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فُتِحَتْ لَهٗ اَبْوَابُ السَّمَآءِ وَالسُّرَادِقَاتُ

تو آسمانوں کے دروازے کھل جاتے ہیں، حجابات اٹھ جاتے ہیں اور وہ درود شریف

حَتّٰى اِلَى الْعَرْشِ فَلَا يَبْقٰى مَلَكٌ فِي السَّمٰوٰتِ اِلَّا صَلّٰى عَلٰى

عرش تک (بلاروک ٹوک) رسائی حاصل کرتا ہے (اسوقت) آسمانوں کا کوئی فرشتہ ایسا نہیں ہوتا جو

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ وَیَسْتَغْفِرُوْنَ لِذٰلِكَ الْعَبْدِ اَوِ الْاَمَۃِ مَاشَآءَ

جناب محمد الرسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم پر درود شریف نہ پڑھتا ہو اور اس درود شریف پڑھنے والے بندے یا بندی کیلئے دعائے مغفرت نہ کرتا ہو جتنا اللہ چاہے

اللّٰہُ ❁ وَقَالَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَنْ عَسُرَتْ عَلَیْہِ حَاجَۃٌ

نبیٔ کریم ﷺ نے فرمایا: جب کوئی شخص کسی مشکل میں پڑ جائے

فَلْیُکْثِرْ بِالصَّلٰوۃِ عَلَیَّ فَاِنَّھَا تَکْشِفُ الْھُمُوْمَ وَالْغُمُوْمَ وَالْکُرُوْبَ

تو اسکو چاہئے کہ وہ مجھ پر درود شریف کی کثرت کرے۔ کیونکہ درود شریف کا پڑھنا بلا شک و شبہ پریشانیوں، غموں

وَتُکَثِّرُ الْاَرْزَاقَ وَتَقْضِی الْحَوَآئِجَ ❁ وَعَنْ بَعْضِ الصّٰلِحِیْنَ

اور تمام تکلیفوں کو دور کرکے روزی میں اضافہ اور تمام حاجتوں کو پورا کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں رحمھم اللہ میں سے ایک

اَنَّہٗ قَالَ کَانَ لِیْ جَارٌ نَسَّاخٌ فَمَاتَ فَرَاَیْتُہٗ فِی الْمَنَامِ فَقُلْتُ

بزرگ نے فرمایا: کہ میرا ایک پڑوسی جسکا پیشہ کتابت تھا جب وہ مرا تو میں نے اسکو خواب میں دیکھا اور اس سے

لَہٗ مَا فَعَلَ اللّٰہُ بِكَ فَقَالَ غَفَرَلِیْ فَقُلْتُ فَبِمَ ذٰلِكَ

دریافت کیا: اللہ تعالیٰ کے ساتھ تیرا معاملہ کیسا رہا، تو اسنے کہا: اللہ تعالیٰ نے مجھے معاف فرمادیا، میں نے وجہ معلوم کی

قَالَ کُنْتُ اِذَا کَتَبْتُ اسْمَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ فِیْ

تو اسنے بتایا کہ جب بھی محمد الرسول اللہ ﷺ کا نام نامی کسی جگہ لکھتا تھا

کِتَابٍ صَلَّیْتُ عَلَیْہِ فَاَعْطَانِیْ رَبِّیْ مَالَا عَیْنٌ رَّاَتْ وَلَآ اُذُنٌ

اسوقت میں درود شریف پڑھ لیا کرتا تھا، اسلئے اللہ تعالیٰ نے مجھے وہ کچھ عطا فرمایا جو کسی آنکھ نے نہ دیکھا

سَمِعَتْ وَلَا خَطَرَ عَلٰی قَلْبِ بَشَرٍ ❁ وَعَنْ سَیِّدِنَا اَنَسٍ رَّضِیَ اللّٰہُ

اور نہ کسی کان نے سنا اور نہ کسی انسانی دل نے اسکا تصور کیا۔ حضرت سیدنا انس رضی اللہ عنہ

عَنْهُ اَنَّهٗ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَا يُؤْمِنُ

فرماتے ہیں، سید عالم محمد مصطفیٰ ﷺ نے فرمایا: تم میں سے

اَحَدُكُمْ حَتّٰٓى اَكُوْنَ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِنْ نَّفْسِهٖ وَمَالِهٖ وَوَلَدِهٖ

کوئی بندہ اسوقت تک مؤمن (کامل) نہیں ہوتا جب تک کہ میں اسکو،اسکی اپنی ذات،اسکے مال ، اولاد ،

وَوَالِدِهٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ❁ وَفِىْ حَدِيْثِ عُمَرَ رَضِىَ

والدین اور تمام عالمِ انسانیت سے زیادہ محبوب نہ ہوجاؤں! ایک اور حدیث جو حضرت امیر المؤمنین سیدنا عمر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے

اللّٰهُ عَنْهُ اَنْتَ اَحَبُّ اِلَىَّ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مِنْ كُلِّ شَىْءٍ اِلَّا

وہ فرماتے ہیں،میں نے بارگاہِ نبوی ﷺ میں عرض کیا،یا رسول اللہ ﷺ آپ مجھے ہر چیز سے زیادہ محبوب ہیں،

نَفْسِى الَّتِىْ بَيْنَ جَنْبَىَّ فَقَالَ لَهٗ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ لَا

سوائے میری جان کے جو میرے دونوں پہلوؤں (بازوؤں) کے درمیان ہے (یعنی دل) تب نبیٔ کریم ﷺ نے فرمایا تھا:تم

تَكُوْنُ مُؤْمِنًا حَتّٰٓى اَكُوْنَ اَحَبَّ اِلَيْكَ مِنْ نَّفْسِكَ فَقَالَ عُمَرُ

اسوقت تک کامل مؤمن نہیں ہوگے جب تک کہ میں تمھارے لئے تمہاری جان سے زیادہ محبوب نہ بن جاؤں

رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ وَالَّذِىْٓ اَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ لَاَنْتَ اَحَبُّ اِلَىَّ مِنْ

اسوقت جناب سیدنا عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا ،اس خداوندِقدوس کی قسم!جس نے آپ پر قرآن نازل فرمایا،آپ مجھے اپنی اس جان سے

نَفْسِى الَّتِىْ بَيْنَ جَنْبَىَّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

بھی زیادہ محبوب (عزیز) ہیں جو میرے دونوں بازوؤں کے درمیان ہے (یعنی دل) اسوقت نبیٔ کریم ﷺ نے فرمایا تھا

اَلْاٰنَ يَا عُمَرُ تَمَّ اِيْمَانُكَ وَقِيْلَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

اے عمر! (رضی اللہ عنہ) تمہارا ایمان اب (راسخ) مکمل ہوا ہے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم سے عرض کیا گیا کہ

مَتٰى اَكُوْنُ مُؤْمِنًا وَّفِیْ لَفْظٍ اٰخَرَ مُؤْمِنًا صَادِقًا قَالَ اِذَآ اَحْبَبْتَ اللّٰهَ

میں مؤمن کامل کب بنوں گا؟ اور اس طرح بھی منقول ہے کہ میں سچا مومن کب بنوں گا؟ تو نبی علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا: جب کوئی اللہ تعالیٰ کو دوست رکھے گا

فَقِيْلَ مَتٰى اُحِبُّ اللّٰهَ قَالَ اِذَآ اَحْبَبْتَ رَسُوْلَهٗ فَقِيْلَ وَمَتٰى

سوال کرنے والے نے دریافت کیا؟ میں اللہ تعالیٰ کو کس طرح دوست رکھوں؟ تو نبی ﷺ نے فرمایا کہ اللہ کے رسول کو دوست رکھو سائل نے پھر معلوم کیا

اُحِبُّ رَسُوْلَهٗ قَالَ اِذَا اتَّبَعْتَ طَرِيْقَتَهٗ وَاسْتَعْمَلْتَ بِسُنَّتِهٖ

کہ میں اللہ کے رسول کو کس طرح دوست رکھوں تو نبی کریم ﷺ نے فرمایا: رسول ﷺ کی محبت کا طریقہ یہ ہے کہ رسول ﷺ کے طریقے کی پیروی کرے اور انکی سنت پر عمل کرے،

وَاَحْبَبْتَ بِحُبِّهٖ وَاَبْغَضْتَ بِبُغْضِهٖ وَوَالَيْتَ بِوَلَايَتِهٖ وَعَادَيْتَ

ان سے محبت رکھنے والے سے محبت کرے اور ان سے بغض رکھنے والوں سے بغض رکھے ان سے دوستی رکھنے والوں سے دوستی رکھے اور ان سے عداوت رکھنے والوں سے عداوت رکھے،

بِعَدَاوَتِهٖ وَيَتَفَاوَتُ النَّاسُ فِی الْاِيْمَانِ عَلٰى قَدْرِ تَفَاوُتِهِمْ فِیْ

اور لوگوں کے ایمان میں اتنا ہی فرق ہے جتنا کہ میرے ساتھ محبت میں فرق ہوگا (یعنی میری محبت میں جتنی بھی زیادتی یا کمی ہوگی اسی تناسب سے ایمان قوی و کمزور ہوگا)

مَحَبَّتِیْ وَيَتَفَاوَتُوْنَ فِی الْكُفْرِ عَلٰى قَدْرِ تَفَاوُتِهِمْ فِیْ بُغْضِیْ ❀

اور یہی کیفیت کفر کی ہے کہ مجھ سے جتنا بغض ہوگا اس تناسب سے ایمان میں فرق ہوگا

اَلَا لَآ اِيْمَانَ لِمَنْ لَّا مَحَبَّةَ لَهٗ * اَلَا لَآ اِيْمَانَ لِمَنْ لَّا مَحَبَّةَ

(خبردار!) غور سے سنو! جن کے دل (میری) محبت سے خالی ہیں (وہ) ایمان سے بھی خالی ہیں۔ (خبردار!) غور سے سنو! جن کے دل (میری) محبت سے

لَهٗ ❀ اَلَا لَآ اِيْمَانَ لِمَنْ لَّا مَحَبَّةَ لَهٗ ❀ وَقِيْلَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى

خالی ہیں (وہ) ایمان سے بھی خالی ہیں۔ (خبردار!) غور سے سنو! جن کے دل (میری) محبت سے خالی ہیں (وہ) ایمان سے بھی خالی ہیں۔

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ نَرٰى مُؤْمِنًا يَّخْشَعُ وَمُؤْمِنًا لَّا يَخْشَعُ مَا السَّبَبُ فِیْ

نبیٔ کریم ﷺ سے عرض گیا کیا، ہم دیکھتے ہیں کہ ایک ایماندار خشوع (عاجزی) کرتا ہے اور دوسرا نہیں کرتا، اسکا سبب کیا ہے؟

ذٰلِكَ فَقَالَ مَنْ وَّجَدَ لِاِیْمَانِهٖ حَلَاوَةً خَشَعَ وَمَنْ لَّمْ یَجِدْ هَا لَمْ

تو آپ نے فرمایا: جس نے ایمان کی چاشنی (مٹھاس) کو پالیا وہ عاجزی کرتا ہے اور جسے ایمان کی مٹھاس سے واسطہ نہ ہو

یَخْشَعْ فَقِیْلَ بِمَ تُوْجَدُ اَوْ بِمَ تُنَالُ وَتُكْسَبُ قَالَ بِصِدْقِ الْحُبِّ

وہ عاجزی نہیں کرتا۔ سائل نے عرض کیا کہ اس مٹھاس تک کیسے رسائی ہوسکتی ہے؟ اسکو کس طرح حاصل کیا جاسکتا ہے؟ تو آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے ساتھ سچی محبت سے

فِی اللّٰهِ فَقِیْلَ وَبِمَ یُوْجَدُ حُبُّ اللّٰهِ اَوْ بِمَا یُكْتَسَبُ فَقَالَ بِحُبِّ

تو سائل نے پھر عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ کی محبت کس طرح سب میں پائی جاتی یا حاصل کی جاتی ہے؟ تو نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا اسکے رسول کے ساتھ محبت سے

رَسُوْلِهٖ فَالْتَمِسُوْا رِضَاءَ اللّٰهِ وَرِضَاءَ رَسُوْلِهٖ فِیْ حُبِّهِمَا ❁ وَقِیْلَ

لہٰذا اللہ تعالیٰ اور اسکے رسول صلی اللہ علیہ والہ وسلم کی رضا انکی محبت میں تلاش کرو۔

لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ اٰلُ مُحَمَّدٍ نِ الَّذِیْنَ اُمِرْنَا بِحُبِّهِمْ

نبی کریم ﷺ سے عرض کیا گیا، آپکی آل میں وہ کونسی شخصیات ہیں جنکے ساتھ محبت

وَاِكْرَامِهِمْ وَالْبِرُوْرِ بِهِمْ فَقَالَ اَهْلُ الصَّفَآءِ وَالْوَفَآءِ مَنْ اٰمَنَ بِیْ

انکی عظمت کا اعتراف ان کے ساتھ نیکی (بھلائی) کا حکم دیا گیا ہے؟ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: صفا اور وفا والے

وَاَخْلَصَ فَقِیْلَ لَهٗ وَمَا عَلَامَاتُهُمْ فَقَالَ اِیْثَارُ مَحَبَّتِیْ عَلٰی كُلِّ مَحْبُوْبٍ

(جو دل کے صاف، وعدہ کو پورا کرنے والے) جو اخلاص کے ساتھ مجھ پر ایمان لائے۔ سائل نے عرض کیا، انکی پہچان کیا ہے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا میری محبت میں سب کی محبت کو قربان کردینے والے

وَّاشْتِغَالُ الْبَاطِنِ بِذِكْرِیْ بَعْدَ ذِكْرِ اللّٰهِ ❁ وَفِیْ اُخْرٰی عَلَامَتُهُمْ

اور ذکر الٰہی کے بعد انکے دل میرے ذکر (درود شریف) میں مشغول رہیں۔ ایک روایت کے مطابق انکی پہچان یہ ہے کہ

اِدْمَانُ ذِكْرِیْ وَالْاِكْثَارُ مِنَ الصَّلٰوةِ عَلَیَّ ❁ وَقِیْلَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ

وہ ہمیشہ میرا ذکر کرتے رہیں اور کثرت کے ساتھ میری بارگاہ میں درود شریف کا نذرانہ پیش کرتے رہیں۔ نبی کریم ﷺ سے





زِنَةَ عَرْشِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا

اپنے عرش (عظیم) کے وزن کے برابر۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا و مولیٰ محمد ﷺ پر

مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَخْلُوْقَاتِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اپنی مخلوقات کی تعداد کے برابر۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا و مولیٰ محمد ﷺ پر

وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ صَلَوَاتِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

اپنے افضل ترین درود بھیج اور افضل ترین رحمتیں نازل فرما۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

نَبِيِّ الرَّحْمَةِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى شَفِيْعِ الْاُمَّةِ ۞

نبی رحمت پر۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) امت کی شفاعت کرنے والی ذاتِ مقدس پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى كَاشِفِ الْغُمَّةِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) دکھوں کو دور کرنے والی ذات پر۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

مُجْلِي الظُّلْمَةِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُوْلِي النِّعْمَةِ ۞

تاریکیوں کو دور کرنے والی ذات اقدس پر۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) نعمتوں سے نوازنے والی ذات اقدس پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُؤْتِي الرَّحْمَةِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) رحمت فرمانے والی ذات اقدس پر۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

صَاحِبِ الْحَوْضِ الْمَوْرُوْدِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ

اس حوضِ (کوثر) کے مالک پر (جہاں ساری امت جمع ہوگی۔) خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) صاحب (مالک)

الْمَقَامِ الْمَحْمُوْدِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ

مقامِ محمود پر۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذاتِ اقدس پر

اللِّوَآءِ الْمَعْقُوْدِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْمَكَانِ

جنکے پرچم میں گرہ لگی ہوئی ہے۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس صاحبِ مکانِ مشہود پر (جہاں آپ ﷺ

الْمَشْهُوْدِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمَوْصُوْفِ بِالْكَرَمِ

شب معراج تشریف لے گئے تھے) خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذاتِ اقدس پر جنکی صفات کرم، سخاوت،

وَالْجُوْدِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ هُوَ فِى السَّمَآءِ مَحْمُوْدٌ

اور بخشش ہیں۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو آسمانوں میں محمود

وَّ فِى الْاَرْضِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

اور خطۂ زمین پر ہمارے آقا محمد (ﷺ) ہیں۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

صَاحِبِ الشَّامَةِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْعَلَامَةِ ۞

اس ذاتِ اقدس پر جو مہر نبوت والے ہیں۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو (مہر نبوت) کی علامت والے ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمَوْصُوْفِ بِالْكَرَامَةِ ۞ اَللّٰهُمَّ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جنکی صفت کرامت (بزرگی) ہے۔ خداوندا درود بھیج

صَلِّ عَلَى الْمَخْصُوْصِ بِالزَّعَامَةِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

(رحمتیں نازل فرما) اس ذاتِ اقدس پر جنکو تو نے سرداری کے لئے مخصوص فرمایا ہے۔ خداوندا درود بھیج

عَلٰى مَنْ كَانَ تُظِلُّهُ الْغَمَامَةُ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

(رحمتیں نازل فرما) اس ذاتِ اقدس پر جن پر بادل سایہ کرتے تھے۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

مَنْ كَانَ يَرٰى مَنْ خَلْفَهٗ كَمَا يَرٰى مَنْ اَمَامَهٗ ۞

اس ذاتِ اقدس پر جو پیچھے والی چیزوں پر (بھی) اس طرح نظر فرماتے تھے جس طرح کہ سامنے والی چیزوں کو ملاحظہ فرماتے تھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَی الشَّفِیْعِ الْمُشَفَّعِ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ ❁ اَللّٰھُمَّ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس شفیع امت پر جنکی شفاعت قیامت کے دن قبول ہوگی۔ خداوندا درود بھیج

صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الضَّرَاعَۃِ ❁ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ

(رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو تیری بارگاہ میں عاجزی کرنے والے ہیں۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات

الشَّفَاعَۃِ ❁ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْوَسِیْلَۃِ ❁

اقدس پر جو منصب شفاعت پر فائز ہیں۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو صاحب وسیلہ ہیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْفَضِیْلَۃِ ❁ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو فضیلت والے ہیں۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

صَاحِبِ الدَّرَجَۃِ الرَّفِیْعَۃِ ❁ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اس ذات اقدس پر جو بلند مرتبہ پر فائز ہیں۔ خداوندا! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر

صَاحِبِ الْھِرَاوَۃِ ❁ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ النَّعْلَیْنِ ❁

جو صاحب عصا (لاٹھی والے) ہیں۔ خداوندا! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو صاحب نعلین ہیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْحُجَّۃِ ❁ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو پختہ دلیل والے ہیں خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر

صَاحِبِ الْبُرْھَانِ ❁ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ السُّلْطَانِ ❁

جو دلیل (پیش فرمانے) والے ہیں خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو (نبوت) اور غلبہ والے ہیں

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ التَّاجِ ❁ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو صاحب تاج ہیں خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

صَاحِبِ الْمِعْرَاجِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْقَضِيْبِ ۞

اس ذات اقدس پر جو معراج میں تشریف لے گئے تھے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو صاحب عصا ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رَاكِبِ النَّجِيْبِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو اصیل اونٹنی پر سوار ہوتے تھے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر

رَاكِبِ الْبُرَاقِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُخْتَرِقِ السَّبْعِ

جو براق پر سوار ہوئے تھے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو ساتوں آسمانوں کو چیر کر

الطِّبَاقِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الشَّفِيْعِ فِيْ جَمِيْعِ الْاَنَامِ ۞

(سفر معراج کے لئے) گزرے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو تمام مخلوق کی شفاعت فرمانے والے ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ سَبَّحَ فِيْ كَفِّهِ الطَّعَامُ *

خداوندا! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جنکے ہاتھ میں کھانے نے (رب تعالیٰ کی) تسبیح بیان کی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ بَكٰى اِلَيْهِ الْجِذْعُ وَحَنَّ لِفِرَاقِهٖ ۞

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جنکی محبت میں ستون حنانہ بلک بلک کر رویا اور آپ کے فراق میں گریہ وزاری کی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ تَوَسَّلَ بِهٖ طَيْرُ الْفَلَاةِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر کہ جنگل کے پرندوں نے جنکا وسیلہ اختیار کیا خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

مَنْ سَبَّحَتْ فِيْ كَفِّهِ الْحَصَاةُ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ

اس ذات اقدس پر جنکے ہاتھ میں موجود کنکریوں نے اللہ تعالیٰ کی تسبیح بیان کی خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر

تَشَفَّعَ اِلَيْهِ الظَّبْيُ بِاَفْصَحِ كَلَامٍ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

جن سے (صحابہ کے مجمع میں) ہرنی نے فصیح انداز میں شفاعت طلب کی (مدد چاہی) خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

مَنْ كَلَّمَهُ الضَّبُّ فِیْ مَجْلِسِهٖ مَعَ اَصْحَابِهِ الْاَعْلَامِ *

اس ذات اقدس پر جن سے جلیل القدر صحابہ کے مجمع میں سوسمار (گوہ) نے گفتگو کی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْبَشِيْرِ النَّذِيْرِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى

خداوندا درود بھیج اس ذات اقدس پر جو خوشخبریاں سنانے اور عذاب دوزخ بتانے کے لئے تشریف لائے۔ خداوندا درود بھیج اس ذات اقدس پر،

السِّرَاجِ الْمُنِيْرِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ شَكٰى اِلَيْهِ الْبَعِيْرُ *

جو آفتاب عالم تاب ہیں خداوندا درود بھیج اس ذاتِ اقدس پر، جنکی خدمت میں اونٹ نے شکوہ کیا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ تَفَجَّرَ مِنْ بَيْنِ اَصَابِعِهِ الْمَآءُ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جنکی انگلیوں سے صاف پانی کے چشمے جاری ہوئے

النَّمِيْرُ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الطَّاهِرِ الْمُطَهَّرِ * اَللّٰهُمَّ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو خود پاک ہیں اور پاک کئے گئے ہیں خداوندا

صَلِّ عَلٰى نُوْرِ الْاَنْوَارِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنِ انْشَقَّ

درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو سارے نوروں کے نور ہیں خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر

لَهُ الْقَمَرُ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الطَّيِّبِ الْمُطَيَّبِ *

جن کے (اشارہ پر) چاند کو دو ٹکڑے کیا گیا۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو مجسم خوشبو ہیں (یا ایمانداروں کو معطر فرمانے والے ہیں)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الرَّسُوْلِ الْمُقَرَّبِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو تیرے مقرب رسول ہیں خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر

عَلَى الْفَجْرِ السَّاطِعِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى النَّجْمِ الثَّاقِبِ *

جو صبح کو منور (روشن) فرمانے والے ہیں خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو چمکتے ستارے ہیں خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

اس ذات اقدس پر جو مستند دستاویز ہیں خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

نَذِيْرِ اَهْلِ الْاَرْضِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الشَّفِيْعِ

اس ذات اقدس پر جو دنیا والوں کو عذاب سے ڈرانے والے بنکر آئے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر

يَوْمَ الْعَرْضِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى السَّاقِيْ لِلنَّاسِ

جو قیامت کے دن شفاعت فرمائیں گے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو قیامت میں حوض کوثر سے سیراب فرمائیں گے

مِنَ الْحَوْضِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ لِوَآءِ

خداوندا! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جنکے ہاتھوں میں تیری حمد کا پرچم (بلند) ہوگا

الْحَمْدِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمُشَمِّرِ عَنْ سَاعِدِ الْجِدِّ *

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو کوشش کے (کرنے والے) بازو سے آستین چڑھانے والے ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمُسْتَعْمِلِ فِيْ مَرْضَاتِكَ غَايَةَ الْجُهْدِ *

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو تیری رضا حاصل کرنے میں بہت کوشش فرمانے والے ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى النَّبِيِّ الْخَاتَمِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جن پر تو نے سلسلہ نبوت ختم فرمایا خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

الرَّسُوْلِ الْخَاتَمِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمُصْطَفَى الْقَآئِمِ *

اس ذات اقدس پر جو تیرے آخری رسول ہیں خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو تیرے منتخب کردہ احکام پر سختی سے قائم ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رَسُوْلِكَ اَبِى الْقَاسِمِ * اَللّٰهُمَّ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو تیرے رسول (اور جنکی کنیت) ابو القاسم ہے۔ خداوندا





صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْاٰيَاتِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ

درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو نبوت کی نشانیوں کے ساتھ مبعوث ہوئے۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر

الدَّلَالَاتِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْاِشَارَاتِ *

جو رہنمائیوں کی طرف توجہ دلانے کے لئے مبعوث ہوئے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو صاحب اشارہ بنکر مبعوث ہوئے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْكَرَامَاتِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو صاحب کرامات بناکر مبعوث کئے گئے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

صَاحِبِ الْعَلَامَاتِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ

نبوت کی نشانیوں والی ذات اقدس پر خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو نبوت کی روشن دلیلوں کے ساتھ

الْبَيِّنَاتِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْمُعْجِزَاتِ *

مبعوث کئے گئے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو صاحب معجزات بنکر مبعوث کئے گئے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْخَوَارِقِ الْعَادَاتِ * اَللّٰهُمَّ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جو خلاف عادت امور (معجزات) کے ساتھ مبعوث کئے گئے خداوندا درود بھیج

صَلِّ عَلٰى مَنْ سَلَّمَتْ عَلَيْهِ الْاَحْجَارُ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

(رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جنکی بارگاہ میں پتھروں نے سلام عرض کیا خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

مَنْ سَجَدَتْ بَيْنَ يَدَيْهِ الْاَشْجَارُ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اس ذات اقدس پر جنکی بارگاہ میں درخت سجدہ ریز ہوگئے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

عَلٰى مَنْ تَفَتَّقَتْ مِنْ نُّوْرِهِ الْاَزْهَارُ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اس ذات اقدس پر جنکے نور سے کلیاں چٹکیں (پھول کھلے)

عَلٰى مَنْ طَابَتْ بِبَرَكَتِهِ الثِّمَارُ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنِ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جنکی برکت سے پھل ذائقہ دار ہو گئے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر

اخْضَرَّتْ مِنْ بَقِيَّةِ وَضُوْئِهِ الْاَشْجَارُ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

جنکے وضو کے بچے ہوئے پانی سے (سوکھے) درخت سرسبز و شاداب ہو گئے۔ خداوندا! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

عَلٰى مَنْ فَاضَتْ مِنْ نُّوْرِهٖ جَمِيْعُ الْاَنْوَارِ * اَللّٰهُمَّ

اس ذات اقدس پر جنکے نور سے تمام انوار ظاہر ہوئے خداوندا درود بھیج

صَلِّ عَلٰى مَنْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ تُحَطُّ الْاَوْزَارُ ❁ اَللّٰهُمَّ

(رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جن پر درود پڑھنے سے گناہ (پتوں کی طرح جھڑتے ہیں) معاف ہو جاتے ہیں خداوندا درود بھیج

صَلِّ عَلٰى مَنْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ تُنَالُ مَنَازِلُ الْاَبْرَارِ ❁

(رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جنکی بارگاہ میں درود پڑھنے سے نیکو کاروں کے مرتبے حاصل ہوتے ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ يُرْحَمُ الْكِبَارُ وَ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جنکی بارگاہ میں درود شریف پڑھنے کے طفیل بڑوں اور چھوٹوں پر رحم

الصِّغَارُ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ نَتَنَعَّمُ

کیا جاتا ہے خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جنکی بارگاہ میں درود پیش کرنے سے ہمیں دنیا اور

فِيْ هٰذِهِ الدَّارِ وَفِيْ تِلْكَ الدَّارِ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

آخرت میں نعمتیں حاصل ہونگی خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر

مَنْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ تُنَالُ رَحْمَةُ الْعَزِيْزِ الْغَفَّارِ ❁

جن پر درود شریف پڑھنے کے طفیل سب پر غالب اور بہت بخشنے والے پروردگار کی رحمت حاصل ہوتی ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمَنْصُوْرِ الْمُؤَيَّدِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جنکی تو نے مدد (تائید) فرمائی خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

الْمُخْتَارِ الْمُمَجَّدِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا

اس ذات اقدس پر جنکو تو نے برگزیدہ کیا اور اعزاز واکرام سے نوازا خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا ومولیٰ

مُحَمَّدٍ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ كَانَ اِذَا مَشٰى فِي الْبَرِّ

محمد ﷺ پر خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جب وہ چٹیل میدان میں چل رہے ہوتے تو

الْاَقْفَرِ تَعَلَّقَتِ الْوُحُوْشُ بِاَذْيَالِهٖ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِ

جنگل کے وحشی درندے انکے دامن کرم سے لپٹتے تھے۔ خداوندا! درود اور خوب سلام بھیج (رحمتیں نازل فرما)

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا وَّالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ *

اپنے محبوب نبی ﷺ پر انکی مقدس آل پر اور انکے صحابہ مکرم پر اور تمام تعریفیں اس اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا رب ہے

## كَمُلَ الرُّبُعُ الْاَوَّلُ

کتاب کا پہلا چوتھائی حصہ مکمل ہوا

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى حِلْمِهٖ بَعْدَ عِلْمِهٖ وَعَلٰى عَفْوِهٖ بَعْدَ

تمام تعریفیں اس اللہ کریم کے لئے اسکے علم پر اسکے علم پر قدرت کے باوجود اسکے عفو ودرگزر (معاف فرمانے پر) اسکے علم اور اسکے مغفرت فرمانے پر کہ اس کی قدرت کا دائرہ ان تمام صفات پر ہے

قُدْرَتِهٖ * اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْفَقْرِ اِلَّآ اِلَيْكَ

خداوندا میں تیری طرف رجوع ہو کر تجھ سے پناہ طلب کرتا ہوں فقر سے مگر تیری طرف

وَمِنَ الذُّلِّ اِلَّا لَكَ وَمِنَ الْخَوْفِ اِلَّا مِنْكَ * وَاَعُوْذُبِكَ

اور ذلت وخواری سے مگر تیرے لئے اور دوسروں کے خوف سے محفوظ رہ کر صرف تیری ذات سے ڈرنا چاہتا ہوں

اَنْ اَقُوْلَ زُوْرًا ۞ اَوْ اَغْشٰى فُجُوْرًا ۞ اَوْ اَكُوْنَ بِكَ

اور میں جھوٹ کے ارتکاب سے تیری پناہ چاہتا ہوں اور بدکاری میں مبتلا ہونے سے تیری پناہ چاہتا ہوں اور تیرے کرم کے حصول پر مغرور ہونے سے بھی پناہ چاہتا ہوں

مَغْرُوْرًا * وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَمَاتَةِ الْاَعْدَآءِ وَعُضَالِ

خداوندا میں اس بات سے بھی پناہ کا طالب ہوں کہ دشمن مجھے دیکھ کر خوشیاں منائیں یا میں لا علاج مرض میں مبتلا ہو جاؤں

الدَّآءِ وَخَيْبَةِ الرَّجَآءِ وَزَوَالِ النِّعْمَةِ وَفُجَاءَةِ النِّقْمَةِ ۞

یا میں نا امیدی میں مبتلا ہو جاؤں یا (تیری عطا کردہ) نعمتیں زائل ہو جائیں اور ناگہانی مصیبتوں میں مبتلا ہونے سے (خداوندا تو مجھے ان مصیبتوں سے محفوظ فرما دے)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّسَلِّمْ عَلَيْهِ وَاجْزِهٖ عَنَّا

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور ان پر سلام بھیج، اور ہماری طرف سے اپنے حبیب کو ان کے شایانِ شان جزا عطا فرما

مَا هُوَ اَهْلُهٗ حَبِيْبُكَ ۞ ثَلٰثًا * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ

تین بار پڑھیں خداوندا! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

وَسَلِّمْ عَلَيْهِ وَاجْزِهٖ عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ خَلِيْلُكَ ۞ ثَلٰثًا ۞

ہمارے آقا ابراہیم علیہ السلام پر اور انہیں سلامتی عطا فرما اور اپنے خلیل کو ہماری طرف سے انکے شایانِ شان جزا عطا فرما۔ تین بار پڑھیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا

خداوندا! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم پر اور انکی مقدس آل پر جس طرح تو نے

مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ وَرَحِمْتَ وَبَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اٰبْرٰهِيْمَ

برسائیں رحمتیں اور برکتیں ہمارے آقا ابراہیم علیہ السلام پر تمام جہانوں میں

فِى الْعَالَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ عَدَدَ خَلْقِكَ

بیشک تیری ذات لائق ستائش اور بہت بزرگی والی ہے اور یہ انعامات تیری مخلوق کی تعداد کی برابر

وَرِضَاءَ نَفْسِكَ وَزِنَةَ عَرْشِكَ وَمِدَادَ كَلِمٰتِكَ ❁

تیری ذات کی رضا تیرے عرش کے وزن کے مطابق اور تیرے کلمات کی تحریر میں استعمال ہونے والی روشنائی کے برابر ہوں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ ✻

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اس تعداد کے مطابق جتنا درود لوگوں نے پڑھا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ لَّمْ يُصَلِّ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر ان لوگوں کی تعداد کے مطابق جنہوں نے آپ کے لئے درود نہیں پڑھا

عَلَيْهِ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اس تعداد میں جتنا درود آپ کے لئے پڑھا گیا

صُلِّيَ عَلَيْهِ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اس تعداد سے

اَضْعَافَ مَا صُلِّيَ عَلَيْهِ ✻ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

کئی گنا زیادہ جتنا درود آپکی بارگاہ میں پیش کیا گیا۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

ہمارے آقا محمد ﷺ پر اس تعداد میں جو آپکے شایانِ شان ہو۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى لَهٗ ❁

ہمارے آقا محمد ﷺ پر (اس تعداد میں) جیسا کہ تو محبوب رکھتا ہے اور ان کے لئے پسند فرماتا ہے

# اَلْحِزْبُ الثَّالِثُ مِنَ الْاَحْزَابِ الثَّامِنْ

آ ٹھ ا حز ا ب میں سے تیسر ا حز ب

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِى الْاَرْوَاحِ وَعَلٰى

پروردگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ کی روح مبارک پر تمام ارواح میں

جَسَدِهٖ فِى الْاَجْسَادِ وَعَلٰى قَبْرِهٖ فِى الْقُبُوْرِ وَعَلٰى

اور آپکے جسد (جسم) مبارک پر تمام اجسام میں اور قبروں میں آپکی قبر مبارک پر اور آپکی آل

اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

و اصحاب پر سلام بھیج (سلامتی نازل فرما) پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا

مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

محمد (ﷺ) پر جب بھی ذکر (یاد) کرنے والے ان کا ذکر کریں پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ *

ہمارے آقا محمد ﷺ پر جب جب کہ ان کے ذکر سے غفلت برتنے والے ان کے ذکر سے غافل ہوں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ

پروردگار درود و سلام بھیج (رحمتیں اور سلامتی نازل فرما) ہمارے آقا نبی امی محمد ﷺ پر

وَاَزْوَاجِهٖ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ

اور آپ ﷺ کی ازواج مطہرات جو مسلمانوں کی مائیں ہیں، آپ کی ذریت پر آپکے اہل بیت پر

صَلٰوةً وَّسَلَامًا لَّا يُحْصٰى عَدَدُهُمَا وَلَا يُقْطَعُ مَدَدُهُمَا *

ایسا صلوٰۃ و سلام کہ جسکی تعداد شمار میں نہ آسکے اور نہ ان کی کثرت کا سلسلہ منقطع ہو سکے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَمَآ اَحَاطَ

پروردگار! اتنا درود بھیج (اتنی رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر جو تیرے علم کو محیط ہوں

بِهٖ عِلْمُكَ وَاَحْصَاهُ كِتَابُكَ صَلٰوةً تَكُوْنُ لَكَ رِضَآءً

اور تیری کتاب میں منضبط (منقول) ہوں ایسے درود (رحمتیں) جو تیری رضا کا سبب ہوں

وَّلِحَقِّهٖ اَدَآءً وَّاَعْطِهِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالدَّرَجَةَ

اور تیرے حقوق کی ادائیگی (کے ضامن ہوں) اور ہمارے آقا کو وسیلہ فضیلت اور بلند درجہ (مرتبہ)

الرَّفِيْعَةَ وَابْعَثْهُ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِىْ وَعَدْتَّهٗ

عطا فرما اور انہیں اس مقام محمود پر پہنچا دے جسکا تو نے ان سے وعدہ فرمایا ہے

وَاجْزِهٖ عَنَّا مَاهُوَ اَهْلُهٗ وَعَلٰى جَمِيْعِ اِخْوَانِهٖ مِنَ

اور انہیں انکے شایانِ شان جزا عطا فرما۔ اور انکے تمام بھائیوں پر (درود اور رحمتیں نازل فرما)

النَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصَّالِحِيْنَ ❁

جنکا تعلق طبقہ انبیاء (علیہم السلام) صدیقین شہداء اور صالحین (نیکو کاروں) سے ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَنْزِلْهُ الْمُنْزَلَ الْمُقَرَّبَ

پروردگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور قیامت کے دن انہیں

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ❁ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ❁

اپنے قرب میں جگہ عطا فرما پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر

اَللّٰھُمَّ تَوِّجْهُ بِتَاجِ الْعِزِّ وَالرِّضٰى وَالْكَرَامَةِ ❁

پروردگار انہیں عزت (و عظمت) اپنی رضا اور راحت کا تاج پہنا

اَللّٰهُمَّ اَعْطِ لِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ مَا سَاَلَكَ لِنَفْسِهٖ

پروردگار ہمارے آقا محمد ﷺ کو اس سے بہتر عطا فرما جو انہوں نے اپنی ذات کے لئے طلب فرمایا

وَاَعْطِ لِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ مَا سَاَلَكَ لَهٗ اَحَدٌ مِّنْ

اور ہمارے آقا محمد ﷺ کو اس سے بہتر (مرتبہ) عطا فرما جو تیری مخلوق میں سے کسی نے انکے لئے

خَلْقِكَ وَاَعْطِ لِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ مَا اَنْتَ مَسْئُوْلٌ

طلب کیا اور ہمارے آقا محمد ﷺ کو وہ سب کچھ مرتبہ عطا فرما جو قیامت تک

لَهٗ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

ان کے لئے طلب کیا جائیگا پروردگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر

وَّسَيِّدِنَا اٰدَمَ وَسَيِّدِنَا نُوْحٍ وَّسَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَ

اور ہمارے آقا آدم علیہ السلام اور ہمارے آقا نوح علیہ السلام اور ہمارے آقا ابراہیم علیہ السلام اور

سَيِّدِنَا مُوْسٰى وَسَيِّدِنَا عِيْسٰى وَمَا بَيْنَهُمْ مِّنَ

ہمارے آقا موسیٰ علیہ السلام اور ہمارے آقا عیسیٰ علیہ السلام اور انکے درمیان جو انبیاء اور رسول

النَّبِيِّيْنَ وَالْمُرْسَلِيْنَ صَلَوٰاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهٗ عَلَيْهِمْ

(علیہم السلام) گزرے ان سب پر اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور سلامتی ہوں

اَجْمَعِيْنَ ❁ ثَلٰثًا ✱ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰٓى اَبِيْنَا سَيِّدِنَا

(تین بار) پروردگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا

اٰدَمَ وَاُمِّنَا سَيِّدَتِنَا حَوَّآءَ صَلٰوةَ مَلٰٓئِكَتِكَ

ہمارے والد حضرت آدم علیہ السلام اور ہماری والدہ، ہماری سردار سیدہ حوا (علیہا السلام) پر اپنے اور فرشتوں کی طرف سے درود نازل فرما

وَاَعْطِهِمَا مِنَ الرِّضْوَانِ حَتّٰى تُرْضِيَهُمَا وَاجْزِهِمَا

اور ان دونوں کو اپنی ایسی خوشنودی سے نواز تاکہ یہ دونوں کو (خوش) راضی کردے

اَللّٰهُمَّ اَفْضَلَ مَا جَازَيْتَ بِهٖ اَبًا وَّ اُمًّا عَنْ

خداوندا انہیں ایسی افضل ترین جزا عطا فرما جو تو نے کسی باپ اور ماں کو

وَّ لَدَيْهِمَا ۞ ثَلٰثًا * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا جِبْرِيْلَ

انکی اولاد کی طرف سے عطا فرمائی ہو (تین بار) پروردگار رحمتیں نازل فرما ہمارے سردار جبریل اور

وَسَيِّدِنَا مِيْكَائِيْلَ وَسَيِّدِنَا اِسْرَافِيْلَ وَسَيِّدِنَا

ہمارے سردار میکائیل اور ہمارے سردار اسرافیل اور ہمارے سردار

عِزْرَآئِيْلَ وَحَمَلَةِ الْعَرْشِ وَعَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ

عزرائیل (علیہم السلام) پر عرش (عظیم) اٹھانے والے (فرشتوں) پر اور تمام ملائکہ

وَالْمُقَرَّبِيْنَ وَعَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ

تمام مقربین اور تمام انبیاء و مرسلین پر اللہ تعالیٰ کے درود (رحمتیں اور سلامتی) ہو

صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهٗ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ ۞ ثَلٰثًا ۞

اور ان سب پر (رحمتوں اور سلامتیوں کا نزول ہو) (تین بار)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا عَلِمْتَ وَ

پروردگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد (ﷺ) پر ان چیزوں کی تعداد کے مطابق جو تیرے علم میں ہیں

مِلْاَ مَا عَلِمْتَ وَزِنَةَ مَا عَلِمْتَ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ *

اور ان چیزوں کی گنجائش پر جو تیرے علم میں ہیں اور ان چیزوں کے وزن کے برابر جو تیرے علم میں ہیں اور اپنے کلمات کی سیاہی کے مطابق

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً مَّوْصُوْلَةً

پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر جس میں ہمیشہ اضافہ ہوتا رہے (کبھی منقطع نہ ہوں)

بِالْمَزِيْدِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً لَّا

پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر جنکا سلسلہ

تَنْقَطِعُ اَبَدَ الْاٰبَادِ وَلَا تَبِيْدُ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

ابد الآباد تک باقی رہے اور کبھی منقطع نہ ہو پروردگار! ایسے درود بھیج (ایسی خاص رحمتیں نازل فرما)

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَاتَكَ الَّتِىْ صَلَّيْتَ عَلَيْهِ وَسَلِّمْ عَلٰى

ہمارے آقا محمد ﷺ پر جیسی کہ تو نے ان پر رحمتیں نازل فرمائیں ہیں اور ایسا ہی سلام (سلامتی) نازل فرما

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَلَامَكَ الَّذِىْ سَلَّمْتَ عَلَيْهِ وَاجْزِهٖ

ہمارے آقا محمد ﷺ پر جیسی سلامتی تو نے انہیں عطا فرمائی اور انہیں

عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

انکی شان کے مطابق جزا عطا فرما۔ پروردگار! ایسا درود بھیج (ایسی رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر

صَلٰوةً تُرْضِيْكَ وَتُرْضِيْهِ وَتَرْضٰى بِهَا عَنَّا وَاجْزِهٖ

جس سے تو راضی ہو اور تیری رضا پر وہ راضی ہو جائیں اور (انکے وسیلے سے) تو ہم سے راضی ہو جائے

عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اور انہیں انکی شان کے مطابق جزا عطا فرما پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر

بَحْرِ اَنْوَارِكَ وَمَعْدِنِ اَسْرَارِكَ وَلِسَانِ حُجَّتِكَ وَعَرُوْسِ

جو تیرے انوار کا سمندر تیرے اسرار (بھیدوں) کی کان تیری حجت (دلیلوں) کے ترجمان

مَمْلَكَتِكَ وَاِمَامِ حَضْرَتِكَ وَطِرَازِ مُلْكِكَ وَ

تیری مملکت کے دولہا تیری بارگاہ کے امام پیشوا تیرے ملک کی زینت

خَزَآئِنِ رَحْمَتِكَ وَطَرِيْقِ شَرِيْعَتِكَ الْمُتَلَذِّذِ

تیری رحمت کے خزانے تیری شریعت کا راستہ تیری وحدانیت سے

بِتَوْحِيْدِكَ اِنْسَانِ عَيْنِ الْوُجُوْدِ وَالسَّبَبِ فِيْ كُلِّ

لطف اندوز ہونے والے موجودات کی آنکھ کی پتلی اور ہر موجود کے وجود (پیدا ہونے کا)

مَوْجُوْدٍ عَيْنِ اَعْيَانِ خَلْقِكَ الْمُتَقَدِّمِ مِنْ نُّوْرِ

کا سبب تیری مخلوق کے بزرگوں کی آنکھ (سب سے افضل) تیری سب سے پہلی تجلی کا نور

ضِيَآئِكَ صَلٰوةً تَدُوْمُ بِدَوَامِكَ وَتَبْقٰى بِبَقَآئِكَ

(ان پر) ایسی رحمتیں نازل فرما جو تیری ہمیشگی کی طرح ہمیشہ باقی رہیں

لَا مُنْتَهٰى لَهَا دُوْنَ عِلْمِكَ صَلٰوةً تُرْضِيْكَ وَتُرْضِيْهِ

(اور) تیرے علم کے علاوہ اسکی کوئی انتہا نہ ہو (پروردگار) ایسی رحمت نازل فرما جو تیری

وَتَرْضٰى بِهَا عَنَّا يَا رَبَّ الْعَالَمِيْنَ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور انکی رضا کا سبب بنے اور اے رب العالمین (انکے طفیل) تو ہم سے راضی ہو جائے پروردگار!

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِيْ عِلْمِ اللّٰهِ صَلٰوةً

درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اس تعداد کے مطابق جو علم الٰہی میں ہیں

دَآئِمَةً بِدَوَامِ مُلْكِ اللّٰهِ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اور ایسی رحمتیں جو اللہ تعالیٰ کے ہمیشہ رہنے والے ملک کی طرح ہمیشہ باقی رہیں پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى

ہمارے آقا محمد ﷺ پر جیسا کہ رحمتیں نازل فرمائیں تو نے ہمارے آقا ابراہیم علیہ السلام پر

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى

اور برکتیں نازل فرما ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آپ کی آل پر جیسی کہ برکتیں تو نے آل ابراہیم علیہ السلام پر

اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ فِى الْعَالَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

تمام جہانوں میں نازل فرمائی تھیں بیشک تیری ذات لائق ستائش اور بزرگی والی ہے

عَدَدَ خَلْقِكَ وَرِضَاءَ نَفْسِكَ وَزِنَةَ عَرْشِكَ وَمِدَادَ

(یہ برکتیں) اپنی مخلوق کی تعداد کے مطابق اپنی ذات کی رضا اپنے عرش کے وزن اور اپنے

كَلِمَاتِكَ وَعَدَدَ مَا ذَكَرَكَ بِهٖ خَلْقُكَ فِيْمَا مَضٰى وَ

کلمات کی روشنائی کے مطابق اور اس تعداد کے مطابق گزرے ہوئے زمانے میں تیری مخلوق نے تیرا ذکر کیا (تجھے یاد کیا)

عَدَدَ مَا هُمْ ذَاكِرُوْنَكَ بِهٖ فِيْمَا بَقِىَ فِىْ كُلِّ سَنَةٍ وَّ

اور بقیہ زمانہ میں تجھے یاد کیا جائے گا ہر سال ہر مہینہ

شَهْرٍ وَّجُمُعَةٍ وَّيَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ وَّسَاعَةٍ مِّنَ السَّاعَاتِ

ہر جمعہ اور ہر دن صبح و شام شب و روز ہر گھڑی (لمحہ) دماغ کے

وَشَمٍّ وَّنَفَسٍ وَّطَرْفَةٍ وَّلَمْحَةٍ مِّنَ الْاَبَدِ اِلَى الْاَبَدِ

خوشبو سونگھنے سانس لینے پلک جھپکنے اور (بیساختہ) نظر پڑنے اور ابتدائے آفرینش (زمانے

وَاٰبَادِ الدُّنْيَا وَاٰبَادِ الْاٰخِرَةِ وَاَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ لَا يَنْقَطِعُ

کی پیدائش) سے انتہا تک۔ (دنیا کی ابتداء سے آخرت تک) اور اس سے بھی زیادہ جسکا اول

اَوَّلُهٗ وَلَا يَنْفَدُ اٰخِرُهٗ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

کبھی منقطع نہ ہو اور اسکے آخر کی کوئی انتہا نہ ہو پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا

عَلٰى قَدْرِ حُبِّكَ فِيْهِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

محمد ﷺ پر ان سے اپنی محبتوں کے برابر پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر

عَلٰى قَدْرِ عِنَايَتِكَ بِهٖ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

جتنی عنایتیں تو نے ان پر فرمائیں ہیں پروردگار! ہمارے آقا محمد ﷺ پر

حَقَّ قَدْرِهٖ وَمِقْدَارِهٖ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

انکے مرتبہ اور انکی شان کے مطابق درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) پروردگار! ہمارے آقا محمد ﷺ پر

صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ

ایسا درود بھیج (ایسی رحمتیں نازل فرما) کہ جس کے طفیل تو ہمیں ہر طرح کے خوف اور آفتوں سے نجات عطا فرما دے

لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّاٰتِ

اور اس کے سبب ہماری تمام حاجتوں کو پورا فرمادے اور ہمیں تمام گناہوں سے پاک فرمادے

وَتَرْفَعُنَا بِهَا اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ

اور ہمیں بلند مراتب پر پہنچا دے اور اسکی برکت سے ہمیں تمام نیکیوں کی اعلیٰ حد تک پہنچا دے

مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِى الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ *

زندگی میں اور مرنے کے بعد

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةَ الرِّضٰى وَارْضَ

پروردگار! ایسا درود بھیج (ایسی رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر جو تیری رضا کا باعث ہوں

عَنْ اَصْحَابِهٖ رِضَآءَ الرِّضٰى * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اور انکے طفیل انکے صحابہ سے بہترین رضا کے ساتھ راضی ہوجا پروردگار! ایسا درود (ایسی رحمتیں)

مُحَمَّدِ نِ السَّابِقِ لِلْخَلْقِ نُوْرُهٗ وَرَحْمَةٌ لِّلْعَالَمِيْنَ ظُهُوْرُهٗ

ہمارے آقا محمد ﷺ پر نازل فرما جن کا نور سب مخلوق سے پہلے اور جنکا ظہور تمام جہانوں کے لئے رحمت ہے

عَدَدَ مَنْ مَّضٰى مِنْ خَلْقِكَ وَمَنْ بَقِيَ وَمَنْ سَعِدَ

اتنے لوگوں کی تعداد کے مطابق تیری مخلوق میں جو گزر چکے اور جنکا آنا ابھی باقی ہے اور ان میں سے جو نیک بخت ہوئے

مِنْهُمْ وَمَنْ شَقِيَ صَلٰوةً تَسْتَغْرِقُ الْعَدَّ وَتُحِيْطُ بِالْحَدِّ

اور جو بد بخت بنے پروردگار! ان (محمد ﷺ) پر ایسی رحمتیں نازل فرما جو تمام گنتی (اعداد کو) گھیر لے اور درود شریف کی حدوں کا احاطہ کرے

صَلٰوةً لَّا غَايَةَ لَهَا وَلَا مُنْتَهٰى وَلَا انْقِضَآءَ صَلٰوةً دَآئِمَةً

پروردگار! ایسا درود بھیج (ایسی رحمتیں نازل فرما) جسکی غایت و نہایت کی (حد) نہ ہو ایسا درود (رحمت)

بِدَوَامِكَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا مِّثْلَ ذٰلِكَ *

جو تیری ہمیشگی کی طرح ہمیشہ رہے پروردگار! رحمتیں نازل فرما آپ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کی آل واصحاب پر اور اسی طرح کا آپ پر سلام بھیج

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الَّذِيْ مَلَأْتَ قَلْبَهٗ مِنْ

پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر جنکے قلب مبارک کو تو نے اپنے جلال سے بھر دیا

جَلَالِكَ وَعَيْنَهٗ مِنْ جَمَالِكَ فَاَصْبَحَ فَرِحًا مُّؤَيَّدًا

اور انکی آنکھوں کو اپنے جمال سے (رونق بخشی) (اس طرح) وہ مسرور (خوش) اور مدد پاتے ہوئے فتح یاب ہوئے

مَّنْصُوْرًا وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا وَّالْحَمْدُ لِلّٰهِ

اور آپ ﷺ کی آل پر آپ کے صحابہ پر سلام اور سلامتی نازل فرما اور تمام تعریفیں

عَلٰى ذٰلِكَ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

زیتون کے درختوں کے پتوں اور تمام پھلوں کی تعداد کے مطابق پروردگار! درود بھیج (رحمتیں

عَدَدَ اَوْرَاقِ الزَّيْتُوْنِ وَجَمِيْعِ الثِّمَارِ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

نازل فرما) ہمارے آقا و مولیٰ محمد ﷺ پر ان چیزوں کی تعداد کے مطابق جو ہو چکیں یا ہونے والی ہیں

سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا كَانَ وَمَا يَكُوْنُ وَعَدَدَ

اور ان اشیاء کی تعداد کے برابر جن پر رات کی تاریکی چھائی یا دن کی روشنی پھیلی پروردگار درود بھیج

مَا اَظْلَمَ عَلَيْهِ اللَّيْلُ وَاَضَآءَ عَلَيْهِ النَّهَارُ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

(رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا و مولیٰ محمد (ﷺ) پر آپکی آل اور ازواج مطہرات اور آپکی ذریت (امت) پر (رحمتیں نازل فرما)

عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ

آپکی امت کے لوگوں کی سانسوں کے برابر۔ پروردگار انکی بارگاہ میں درود پڑھنے کے طفیل

عَدَدَ اَنْفَاسِ اُمَّتِهٖ ❁ اَللّٰهُمَّ بِبَرَكَةِ الصَّلٰوةِ عَلَيْهِ

ہمارا شمار اپنے کامیاب بندوں میں فرما اور انکے حوض (کوثر) پر حاضر ہوکر

اجْعَلْنَا بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ مِنَ الْفَآئِزِيْنَ وَعَلٰى حَوْضِهٖ مِنَ

سیرابی حاصل کرنے والوں میں سے بنادے۔ اور اپنے محبوب صلی اللہ علیہ والہ وسلم کی سنتوں پر عمل کرنے والا اور آپکا اطاعت گزار بنادے۔

الْوَارِدِيْنَ الشَّارِبِيْنَ ❁ وَبِسُنَّتِهٖ وَطَاعَتِهٖ مِنَ الْعَامِلِيْنَ ❁

اے رب العالمین قیامت کے دن ہمارے اور انکے درمیان پردہ حائل نہ فرمانا

وَلَا تَحُلْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَا رَبَّ الْعَالَمِيْنَ ❁

رب العالمین کے لئے ہیں پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا و مولیٰ محمد ﷺ پر

وَاغْفِرْ لَنَا وَلِوَالِدَيْنَا وَلِجَمِيعِ الْمُسْلِمِينَ ❁

ہماری ہمارے والدین اور تمام جہاں کے مسلمانوں کی بخشش فرما۔ تمام تعریفیں اس اللہ تعالیٰ

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ ❁

کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا رب ہے

# اِبْتِدَآءُ الثُّلُثِ الثَّانِی

دوسرے ثلث کی ابتداء (تہائی حصہ)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ

خداوندا درود و سلام اور برکتیں نازل فرما ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آپ ﷺ

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَكْرَمِ خَلْقِكَ وَسِرَاجِ اُفُقِكَ وَاَفْضَلِ قَآئِمٍ

کی آل پر جو تیری تمام مخلوق سے زیادہ عزت والے اور تیرے افق (آسمان) کے چراغ (درخشندہ آفتاب) ہیں

بِحَقِّكَ الْمَبْعُوْثِ بِتَيْسِيْرِكَ وَرِفْقِكَ صَلٰوةً يَّتَوَالٰى

اور تیرے حق کو قائم رکھنے (ادا کرنے والوں میں سب سے افضل ہیں اور انکی بعثت تیری طرف سے آسانی اور نرمی (کی عکاس) ہے

تَكْرَارُهَا وَتَلُوْحُ عَلَى الْاَكْوَانِ اَنْوَارُهَا ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

پروردگار! ایسا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) جسکی بار بار تکرار ہو بار بار پڑھا جائے اور اس کے انوار ہر چیز پر چمکتے دمکتے رہیں۔ خداوندا

وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

درود و سلام بھیج (رحمتیں سلامتی اور برکتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آپ ﷺ کی آل پر

اَفْضَلِ مَمْدُوْحٍ بِقَوْلِكَ وَاَشْرَفِ دَاعٍ لِّلْاِعْتِصَامِ

جنکی تعریف وتوصیف تو نے اپنے قول کرم (کلام) سے فرمائی ہے۔ اور تیرے (دین) کی رسی کو پکڑنے کی دعوت دینے والوں میں افضل ترین شخصیت ہیں

بِحَبْلِكَ وَخَاتَمِ اَنْبِيَآئِكَ وَرُسُلِكَ صَلٰوةً تُبَلِّغُنَا

اور تیرے نبیوں اور رسولوں میں سب سے آخر میں مبعوث ہونے والی ذات ہیں۔ ایسا درود (رحمت) بھیج

فِى الدَّارَيْنِ عَمِيْمَ فَضْلِكَ وَكَرَامَةَ رِضْوَانِكَ وَوَصْلِكَ

جو ہمیں دنیا و آخرت میں تیرے عمومی فضل۔ تیری رضا (خوشنودی) اور تیری ملاقات کی سعادتوں سے ہمکنار کردے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ

خداوندا درود و سلام بھیج (رحمتیں اور برکتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر

سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ اَكْرَمِ الْكُرَمَآءِ مِنْ عِبَادِكَ وَاَشْرَفِ

(اور اس ذات اقدس پر) جو تیرے بزرگ (نیک) بندوں میں سب سے زیادہ بزرگ ہیں اور تیری (عطا کردہ)

الْمُنَادِيْنَ لِطُرُقِ رَشَادِكَ وَسِرَاجِ اَقْطَارِكَ وَبِلَادِكَ

ہدایت کی طرف بلانے والوں میں سب سے زیادہ عزت وشرف والے ہیں تیری (بنائی ہوئی) زمین کے کناروں اور تیرے شہروں کو (منور کرنے والے) چراغ ہیں۔

صَلٰوةً لَّا تَفْنٰى وَلَا تَبِيْدُ تُبَلِّغُنَا بِهَا كَرَامَةَ الْمَزِيْدِ

پروردگار! ایسا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) جو کبھی نہ فنا ہو اور نہ نیست و نابود ہو بلکہ عزت (واحترام) میں زیادتی کا ذریعہ ہو

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ

خداوندا درود و سلام بھیج (رحمتیں اور سلامتی نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور انکی آل پر

سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الرَّفِيْعِ مَقَامُهٗ الْوَاجِبِ تَعْظِيْمُهٗ

(اور اس نبی مکرم پر) جنکا مقام (مرتبہ) بہت بلند، جنکی تعظیم اور جنکا احترام واجب (فرض) ہے

وَاحْتِرَامُهٗ صَلٰوةً لَّا تَنْقَطِعُ اَبَدًا وَّلَا تَفْنٰى سَرْمَدًا

ان پر ایسا درود (رحمتیں نازل فرما) جو کبھی منقطع (ختم) نہ ہو اور نہ کبھی فنا ہو (ہمیشہ رہے)

وَّلَا تَنْحَصِرُ عَدَدًا ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اور شمار میں نہ آسکے (لا تعداد ہو) خداوندا درود و سلام بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر

وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَآ اِبْرَاهِيْمَ

اور آپ ﷺ کی آل پر جیسا کہ تو نے رحمتیں نازل فرمائیں ہمارے آقا ابراہیم (علیہ السلام) پر

وَعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَآ اِبْرَاهِيْمَ فِى الْعَالَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ❁

اور انکی آل پر تمام جہانوں میں بیشک تیری ذات لائق احترام اور بزرگی والی ہے

وَصَلِّ اللّٰهُمَّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اور (اے پروردگار) درود و سلام بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آپ ﷺ کی آل پر

كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَغَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ ❁

جب بھی ذکر کرنے والے ان کا ذکر کریں اور غافل ان کے ذکر سے غفلت برتیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آپ ﷺ کی آل پر

وَّارْحَمْ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا وَّاٰلَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ

اور (اے پروردگار) رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آپ ﷺ کی آل پر (پروردگار)

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ

برکتیں نازل فرما ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آپ ﷺ کی آل پر جیسا کے تو نے درود بھیجا

وَرَحِمْتَ وَبَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَآ اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ

اور رحمتیں برکتیں نازل فرمائیں ہمارے آقا ابراہیم علیہ السلام پر اور انکی اولاد مکرم پر

سَيِّدِنَا آ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

بیشک تیری ذات لائق ستائش اور بزرگی والی ہے۔ خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الطَّاهِرِ الْمُطَهَّرِ وَعَلٰى اٰلِهٖ

ہمارے آقا نبی امی محمد ﷺ پر جو طاہر و مطہر (پاک اور پاک کئے گئے ہیں) اور انکی آل پر رحمتیں

وَسَلِّمْ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ خَتَمْتَ بِهِ الرِّسَالَةَ وَ

اور سلامتی بھیج خداوندا درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) اس ذات اقدس پر جن پر تو نے رسالت ختم فرمائی

اَيَّدْتَّهٗ بِالنَّصْرِ وَالْكَوْثَرِ وَالشَّفَاعَةِ ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

اور اپنی (خاص) مدد سے انکی تائید فرمائی حوض (کوثر) عطا کیا اور منصب شفاعت پر فائز فرمایا۔ خداوندا درود بھیج

سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدِ نَبِيِّ الْحُكْمِ وَالْحِكْمَةِ السِّرَاجِ

(رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا و مولیٰ محمد ﷺ پر جو حکم و حکمت والے نبی۔ روشن چراغ (درخشندہ آفتاب)

الْوَهَّاجِ الْمَخْصُوْصِ بِالْخُلُقِ الْعَظِيْمِ وَخَتْمِ الرُّسُلِ

جو خُلق عظیم کے ساتھ مخصوص فرمائے گئے ہیں وہ ختم المرسلین

ذِى الْمِعْرَاجِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَتْبَاعِهِ السَّالِكِيْنَ

جو سفر معراج پر تشریف لے گئے اور انکی آل انکے اصحاب کرم اور ان نیکو کاروں پر جنہوں نے انکے بتائے ہوئے سیدھے

عَلٰى مَنْهَجِهِ الْقَوِيْمِ ❁ فَاَعْظِمِ اللّٰهُمَّ بِهٖ مِنْهَاجَ

راستے کا اتباع کیا خداوندا عظمتیں عطا فرما ان اسلام کے ستاروں

نُجُوْمِ الْاِسْلَامِ وَمَصَابِيْحِ الظَّلَامِ الْمُهْتَدٰى بِهِمْ

تاریکیوں کو منور کرنے والوں پر جن سے اندھیری راتوں میں شک کی تاریکی سے ہدایت حاصل کی جاتی ہے

فِىْ ظُلْمَةِ لَيْلِ الشَّكِّ الدَّاجِ صَلٰوةً دَآئِمَةً مُّسْتَمِرَّةً

ہمیشہ باقی رہنے والی ایسی رحمتیں جو اس وقت تک

مَّا تَلَاطَمَتْ فِى الْاَبْحُرِ الْاَمْوَاجُ وَطَافَ بِالْبَيْتِ الْعَتِيْقِ

باقی رہیں جب تک سمندروں میں اٹھنے والی موجیں تلاطم میں رہیں۔ اور دور دور سے سفر کرکے آنے والے

مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ الْحُجَّاجُ وَاَفْضَلُ الصَّلٰوةِ وَالتَّسْلِيْمِ

حاجی بیت اللہ کا طواف کرتے رہیں خداوندا افضل ترین صلٰوۃ و سلام بھیج

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ وَصَفْوَتِهٖ مِنَ

ہمارے آقا محمد ﷺ پر جو تیرے (اللہ تعالیٰ کے) معزز رسول اور بندوں میں سے تیرے منتخب کردہ ہیں

الْعِبَادِ وَ شَفِيْعِ الْخَلَآئِقِ فِى الْمِيْعَادِ صَاحِبِ الْمَقَامِ

اور قیامت کے دن ساری مخلوق کے شفیع اور مقام محمود پر فائز

الْمَحْمُوْدِ وَالْحَوْضِ الْمَوْرُوْدِ النَّاهِضِ بِاَعْبَآءِ الرِّسَالَةِ

اور اس حوض (کوثر) کے صاحب (مالک) جہاں لوگ (اپنی پیاس بجھانے) پہنچیں گے۔ وہ (مقدس رسول)

وَالتَّبْلِيْغِ الْاَعَمِّ وَالْمَخْصُوْصِ بِشَرَفِ السِّعَايَةِ فِى

منصب رسالت اور عمومی تبلیغ کی ذمہ داریوں کے بارِ گراں کو اٹھانے والے اور ان ذمہ داریوں کو پورا کرنے میں کوشش کرنے والے ہیں

الصَّلَاحِ الْاَعْظَمِ ۞ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

جو بندگانِ خدا کی بھلائی کے لئے آپ کے ساتھ مخصوص ہیں۔ خداوندا درود بھیج آپ ﷺ

صَلٰوةً دَآئِمَةً مُّسْتَمِرَّةَ الدَّوَامِ عَلٰى مَرِّ اللَّيَالِىْ

کی ذات اقدس پر اور آپکی آل پر ایسی دائمی رحمتیں نازل فرما جو گردش لیل و نہار (شب و روز) کے باوجود جاری رہیں

وَالْاَيَّامِ ❁ فَهُوَ سَيِّدُ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ ❁ وَاَفْضَلُ

کیونکہ آپ ﷺ کی ذات اقدس اولین و آخرین کی سردار اور آپ ﷺ

الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ ❁ عَلَيْهِ اَفْضَلُ صَلٰوةِ الْمُصَلِّيْنَ ❁

اولین و آخرین میں افضل ترین ہیں جو آپ ﷺ پر درود پڑھنے والوں کا افضل ترین درود ہو

وَاَزْكٰى سَلَامِ الْمُسَلِّمِيْنَ ❁ وَاَطْيَبُ ذِكْرِ الذَّاكِرِيْنَ ❁

اور آپ صلی اللہ علیہ والہ وسلم پر سلام بھیجنے والوں کا افضل ترین سلام ہو۔ اور ذکر کرنے والوں کا بہترین ذکر آپ صلی اللہ علیہ والہ وسلم پر ہو۔

وَاَفْضَلُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَحْسَنُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁

اور اللہ تعالیٰ کی افضل ترین رحمتیں آپ پر ہوں اور اللہ تعالیٰ کی بہترین رحمتیں آپکے شامل حال ہوں

وَاَجَلُّ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَجْمَلُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁

اور اللہ تعالیٰ کے بزرگ ترین درود (رحمتیں) اور اللہ تعالیٰ کے زیبا ترین خوبصورت ترین درود (رحمتیں)

وَاَكْمَلُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَسْبَغُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁

اور کامل ترین درود(رحمتیں)اور اللہ تعالیٰ کی اور کامل و مکمل ترین درود(رحمتیں) اور اللہ تعالیٰ کی

وَاَتَمُّ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَظْهَرُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁

تم (کبھی تمام نہ ہونے والے) درود(رحمتیں)اور اللہ کی طرف سے سب سے زیادہ روشن(تابناک)درود(رحمتیں)اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے

وَاَعْظَمُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَزْكٰى صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁

عظیم ترین درود (رحمتیں)اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے سب سے زیادہ پاکیزہ درود(رحمتیں) اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے

وَاَطْيَبُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَبْرَكُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁

سب سے زیادہ پاکیزہ درود(رحمتیں) اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے سب سے زیادہ بابرکت درود(رحمتیں)اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے

وَاَذْكٰى صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَنْمٰى صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَوْفٰى

سب سے زیادہ مزکی (مصفی) درود (رحمتیں) اللہ تعالٰی کی طرف سے بہت ہی زیادہ نشونما (پھلنے پھولنے) والے درود (رحمتیں) اور اللہ تعالٰی کی طرف سے

صَلَوَاتِ اللّٰهِ * وَاَسْنٰى صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَعْلٰى صَلَوَاتِ

اللہ تعالٰی کے مکمل ترین درود (رحمتیں) اور بلند مرتبہ درود (رحمتیں) اللہ تعالٰی کی طرف سے اور اعلٰی ترین درود (رحمتیں) اللہ تعالٰی کی طرف سے

اللّٰهِ ❁ وَاَكْثَرُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ * وَاَجْمَعُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁

اور بہت زیادہ درود (رحمتیں) اللہ تعالٰی کی طرف سے اور جامع ترین درود (رحمتیں) اللہ تعالٰی کی

وَاَعَمُّ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَدْوَمُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ * وَاَبْقٰى

اور رحمت عامہ کے مطابق اللہ تعالٰی کے درود اور رحمتیں ہوں۔ اور ہمیشہ رہنے والے درود اور اللہ تعالٰی کی رحمتیں ہوں

صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَعَزُّ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ وَاَرْفَعُ صَلَوَاتِ

اور اللہ تعالٰی کے باقی رہنے والے درود اور رحمتیں ہوں۔ اور اللہ تعالٰی کی طرف سے عزت والے درود اور رحمتیں ہوں۔ اور اللہ تعالٰی کے بلند ترین

اللّٰهِ * وَاَعْظَمُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ ❁ عَلٰى اَفْضَلِ خَلْقِ اللّٰهِ ❁

درود اور رحمتیں نازل ہوں اور اللہ تعالٰی کی طرف سے عظیم ترین درود اور رحمتیں نازل ہوں اس ذات اقدس پر جو اسکی مخلوق کی افضل ترین شخصیت ہیں

وَاَحْسَنِ خَلْقِ اللّٰهِ * وَاَجَلِّ خَلْقِ اللّٰهِ ❁ وَاَكْرَمِ

اور اللہ تعالٰی کی بہترین مخلوق اور اللہ تعالٰی کی مخلوق میں سب سے جلیل القدر اور اللہ تعالٰی کی مخلوق میں

خَلْقِ اللّٰهِ ❁ وَاَجْمَلِ خَلْقِ اللّٰهِ * وَاَكْمَلِ خَلْقِ اللّٰهِ

سب سے زیادہ بزرگ اور مخلوق خداوندی میں اجمل ترین اور اللہ تعالٰی کی مخلوق میں کامل ترین ذات

وَاَتَمِّ خَلْقِ اللّٰهِ ❁ وَاَعْظَمِ خَلْقِ اللّٰهِ ❁ عِنْدَ اللّٰهِ *

اور مخلوق الٰہی انبیاء علیہم السلام میں سب سے آخر اور مخلوق الٰہی میں سب سے عظیم آپ ﷺ جنکے یہ مراتب بارگاہ خداوندی میں ہیں

رَسُوْلِ اللّٰهِ ❁ وَنَبِیِّ اللّٰهِ ❁ وَحَبِیْبِ اللّٰهِ * وَصَفِیِّ

وہ نبی مکرم ﷺ اللہ تعالیٰ کے رسول ﷺ اسکے نبی ﷺ اور اللہ تعالیٰ کے محبوب ﷺ ہیں وہ نبی ﷺ اللہ تعالیٰ

اللّٰهِ * وَنَجِیِّ اللّٰهِ ❁ وَخَلِیْلِ اللّٰهِ ❁ وَوَلِیِّ اللّٰهِ ❁

کے برگزیدہ اللہ تعالیٰ سے ہم کلام ہونے والے اور اللہ تعالیٰ کے خلیل اور اللہ تعالیٰ کے دوست

وَاَمِیْنِ اللّٰهِ ❁ وَخِیْرَةِ اللّٰهِ مِنْ خَلْقِ اللّٰهِ * وَنُخْبَةِ

اور اسرار الٰہی (اللہ تعالیٰ کے بھیدوں) کے امین اور اللہ تعالیٰ کی مخلوق میں سب سے برگزیدہ شخصیت اور مخلوق ہیں

اللّٰهِ مِنْ بَرِیَّةِ اللّٰهِ ❁ وَصَفْوَةِ اللّٰهِ مِنْ اَنْبِیَآءِ اللّٰهِ ❁

اللہ تعالیٰ کی منتخب کردہ شخصیت اور اللہ تعالیٰ کے مبعوث کئے ہوئے نبیوں میں (کی) منتخب شخصیت

وَعُرْوَةِ اللّٰهِ * وَعِصْمَةِ اللّٰهِ ❁ وَنِعْمَةِ اللّٰهِ ❁ وَ

اللہ تعالیٰ کی طرف سے (تمام عالم کے لئے دستاویز) اور اس ذات اقدس ﷺ جو اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں ہیں اور تمام جہانوں کے لئے اللہ تعالیٰ کی نعمت ہیں

مِفْتَاحِ رَحْمَةِ اللّٰهِ ❁ اَلْمُخْتَارِ مِنْ رُّسُلِ اللّٰهِ * اَلْمُنْتَخَبِ

اور اللہ تعالیٰ کی رحمت کے خزانوں کی کنجی (چابی) ہیں اور اللہ تعالیٰ کے بھیجے ہوئے رسولوں میں سب سے زیادہ پسندیدہ ذات

مِنْ خَلْقِ اللّٰهِ الْفَآئِزِ بِالْمَطْلَبِ فِی الْمَرْهَبِ وَالْمَرْغَبِ ❁

جنہیں اللہ تعالیٰ نے اپنے رسولوں میں وہ اعزاز عطا فرمایا کہ آپ ﷺ خوف وامید کے مواقع میں مطلب حاصل فرمائیں

اَلْمُخْلَصِ فِیْمَا وُهِبَ * اَكْرَمِ مَبْعُوْثٍ ❁ اَصْدَقِ

اور بارگاہِ الٰہی سے جو کچھ انہیں عطا ہوا اسکے بارے میں سراپا خلوص والے تمام انبیاء اور رسولوں میں سب سے معزز بولنے والوں میں

قَآئِلٍ ❁ اَنْجَحِ شَافِعٍ * اَفْضَلِ مُشَفَّعٍ اِلْاَمِیْنِ فِیْمَا

صادق القول (سچے) ہر کہنے والے کے مقابلہ میں اپنی بات منوانے والے۔ شفاعت کرنے والوں میں سب سے شاندار شفاعت کرنے والے



اَسْتُوْدِعَ الصَّادِقِ فِیْمَا بَلَّغَ الصَّادِعِ بِاَمْرِ رَبِّہٖ

اللہ تعالٰی کی امانتوں کے سچے امین بلا خوف و خطر دو ٹوک انداز میں حکم الٰہی کو پہنچانے والے

الْمُضْطَلِعِ بِمَا حُمِّلَ ٭ اَقْرَبِ رُسُلِ اللّٰہِ اِلَی اللّٰہِ

اور وسیلہ کے سلسلے میں اللہ تعالٰی کی طرف سے جو ذمہ داریاں سپرد ہوئیں انکو ثابت قدمی سے پورا کرنے والے اللہ تعالٰی کی بارگاہ میں اس کے سب سے مقرب وسیلہ

وَسِیْلَةً وَّ اَعْظَمِهِمْ غَدًا عِنْدَ اللّٰہِ مَنْزِلَةً وَّفَضِیْلَةً ٭

فضیلت کے اعتبار سے قیامت کے دن سب سے زیادہ عظمت والے رسول ﷺ

وَّاَکْرَمِ اَنْبِیَآءِ اللّٰہِ الْکِرَامِ الصَّفْوَةِ عَلَی اللّٰہِ ٭ وَاَحَبِّهِمْ

اللہ تعالٰی کی بارگاہ میں تمام برگزیدہ اور بزرگ نبیوں سے زیادہ معزز و مکرم

اِلَی اللّٰہِ وَاَقْرَبِهِمْ زُلْفٰی لَدَی اللّٰہِ ٭ وَاَکْرَمِ الْخَلْقِ

اور اللہ تعالٰی کی بارگاہ میں تمام انبیاء سے زیادہ محبوب اور اللہ تعالٰی کی بارگاہ میں سب سے زیادہ قریب اور تمام مخلوق خداوندی میں

عَلَی اللّٰہِ ٭ وَاَحْظَاهُمْ وَاَرْضَاهُمْ لَدَی اللّٰہِ ٭ وَاَعْلَی

اللہ تعالٰی کی سب سے زیادہ اکرام و (اعزاز) والے اور بارگاہ الٰہی میں سب سے زیادہ مرتبہ والے اور اللہ تعالٰی کے سب سے زیادہ پسندیدہ

النَّاسِ قَدْرًا ٭ وَّاَعْظَمِهِمْ مَّحَلًّا وَّ اَکْمَلِهِمْ مَّحَاسِنًا

اور بارگاہ الٰہی میں عالم کے بسنے والے لوگوں میں سب سے زیادہ بلند مرتبہ والے اور مرتبہ کے لحاظ سے سب سے اعلیٰ محاسن وفضیلت

وَّفَضْلًا وَّ اَفْضَلِ الْاَنْبِیَآءِ دَرَجَةً ٭ وَّ اَکْمَلِهِمْ شَرِیْعَةً

کے اعتبار سے سب سے افضل بلندیٔ درجات کے نقطۂ نظر سے سب انبیاء سے افضل اور مکمل شریعت (لانے والے) نبیٔ مکرم ﷺ

وَّ اَشْرَفِ الْاَنْبِیَآءِ نِصَابًا وَّ اَبْیَنِهِمْ بَیَانًا وَّ خِطَابًا وَّ

اصل (حقیقت میں) تمام انبیاء سے زیادہ شرف وعزت والے بیان وخطاب کے معاملات میں سب سے زیادہ فصاحت والے



اَفْضَلِهِمْ مَّوْلِدًا وَّمُهَاجَرًا وَّعِتْرَةً وَّ اَصْحَابًا

اور وہ شہر جہاں آپ ﷺ کی ولادت ہوئی اور جہاں آپ نے ہجرت فرمائی آپکی اولاد امجاد اور صحابہ کرام میں آپ ان سب سے افضل ہیں

وَّ اَكْرَمِ النَّاسِ اَرُوْمَةً وَّ اَشْرَفِهِمْ جُرْثُوْمَةً

اور نسلا (خاندانی اعتبار سے) سب سے زیادہ بزرگ، جماعت کے لحاظ سے سب سے زیادہ شرف وعزت والے،

وَّخَيْرِهِمْ نَفْسًا وَّ اَطْهَرِهِمْ قَلْبًا وَّ اَصْدَقِهِمْ

ذاتی نقطہ نظر سے سب سے بہتر سب سے زیادہ پاک دل سب سے زیادہ صادق القول

قَوْلًا وَّ اَزْكَاهُمْ فِعْلًا وَّ اَثْبَتِهِمْ اَصْلًا وَّ اَوْفَاهُمْ

پاکیزہ کردار والے نسبی اعتبار سے سب پر فائق عہد (وعدہ)

عَهْدًا وَّ اَمْكَنِهِمْ مَّجْدًا وَّ اَكْرَمِهِمْ طَبْعًا وَّ

کو پورا کرنے والے بزرگی کے لحاظ سے سب سے بہتر طبیعت کے لحاظ سے سب سے کریم

اَحْسَنِهِمْ صُنْعًا وَّ اَطْيَبِهِمْ فَرْعًا وَّ اَكْثَرِهِمْ

معاملات میں سب سے بہتر سب سے اچھی ہر اولاد والے اطاعت و فرمانبرداری میں سب سے بڑھ کر

طَاعَةً وَّ سَمْعًا وَّ اَعْلَاهُمْ مَّقَامًا وَّ اَحْلَاهُمْ

اعلیٰ مقام پر فائز سب سے اچھی و شیریں کلامی

كَلَامًا وَّ اَزْكَاهُمْ سَلَامًا وَّ اَجَلِّهِمْ قَدْرًا وَّ

گفتگو کرنے والے سلام میں سب سے زیادہ پاکیزہ انداز اختیار کرنے والے قدر و منزلت کے اعلیٰ مقام پر فائز

اَعْظَمِهِمْ فَخْرًا وَّ اَسْنَاهُمْ فَخْرًا وَّ اَرْفَعِهِمْ

فخر و بزرگی کی اعلیٰ منزلوں پر فائز

فِي الْمَلَاِ الْاَعْلٰى ذِكْرًا وَّ اَوْفَاهُمْ عَهْدًا وَّ

ملاء اعلیٰ (کے فرشتوں) میں آپکا ذکر سب سے بلند انکے عہد کو انکے سب سے زیادہ پورا کرنے والے

اَصْدَقِهِمْ وَعْدًا وَّ اَكْثَرِهِمْ شُكْرًا وَّ اَعْلَاهُمْ

اور وعدہ کے سچے سب سے زیادہ شکر کرنے والے تعمیل احکام میں

اَمْرًا وَّ اَجْمَلِهِمْ صَبْرًا وَّ اَحْسَنِهِمْ خَيْرًا وَّ

سب سے بلند سب سے زیادہ صبر والے سب سے زیادہ بھلائی کرنے والے

اَقْرَبِهِمْ يُسْرًا وَّ اَبْعَدِهِمْ مَّكَانًا وَّ اَعْظَمِهِمْ

آسانی پہنچانے میں سب سے قریب منزلت کے اعتبار سے سب سے بلند سب سے زیادہ عظمت

شَانًا وَّ اَثْبَتِهِمْ بُرْهَانًا وَّ اَرْجَحِهِمْ مِّيْزَانًا وَّ

اور شان والے سب سے زیادہ روشن دلیلوں والے میزان میں اعمال کا پلّہ جھکانے والے (سب سے زیادہ جھکے ہوئے پلڑے والے)

اَوَّلِهِمْ اِيْمَانًا وَّ اَوْضَحِهِمْ بَيَانًا وَّ اَفْصَحِهِمْ

سب سے پہلے ایمان لانے والے اور وضاحت کے ساتھ بیان (گفتگو) فرمانے والے سب سے زیادہ فصیح گفتگو فرمانے والے

لِسَانًا وَّ اَظْهَرِهِمْ سُلْطَانًا *

(برہانِ) نبوت کے معاملات میں سب سے زیادہ روشن وتابناک غالب (کردار والے)



# اَلْحِزْبُ الرَّابِعُ مِنَ الْاَحْزَابِ الثَّامِنِ

آٹھ حزبوں میں سے چوتھا حزب

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ

اے پروردگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد (ﷺ) پر جو نبی امی تیرے بندے

النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور تیرے رسول ہیں اور ہمارے آقا محمد (ﷺ) کی مقدس آل پر اے پرودگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً

ہمارے آقا محمد (ﷺ) پر اور انکی مقدس آل پر ایسی رحمتیں

تَكُوْنُ لَكَ رِضَاءً وَّلَهٗ جَزَاءً وَّلِحَقِّهٖ اَدَاءً وَّاَعْطِهِ

جو تیری رضا (خوشنودی) کا سبب ہوں اور انکے لئے ایسی جزا جو انکے حقوق کی ادائیگی ہو پروردگار انہیں

الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِىْ

وسیلہ اور فضیلت اور وہ مقام محمود عطا فرما جسکا تونے ان سے وعدہ فرمایا ہے

وَعَدْتَّهٗ وَاجْزِهٖ عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ وَاجْزِهٖ اَفْضَلَ مَا

اور انہیں انکی شان کے مطابق جزا عطا فرما اور انہیں جزا دے ایسی افضل ترین جزا ایسا خراج تحسین پیش فرما

جَازَيْتَ نَبِيًّا عَنْ قَوْمِهٖ وَرَسُوْلًا عَنْ اُمَّتِهٖ وَصَلِّ عَلٰى

جو تو نے کسی نبی و رسول کو انکی قوم کی طرف سے عطا فرمائی ہو اور رحمتیں نازل فرما

جَمِيْعِ اِخْوَانِهٖ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالصَّالِحِيْنَ يَا اَرْحَمَ

انکے تمام بھائیوں پر جنکا تعلق طبقہ انبیاء سے ہے اور نیکو کاروں (صالحین) پر اے سب رحم کرنے والوں

الرَّاحِمِيْنَ * اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فَضَآئِلَ صَلَوَاتِكَ

سے زیادہ رحم کرنے والے اے پروردگار اپنے بہترین درود (بہترین رحمتیں)

وَشَرَآئِفَ زَكَوَاتِكَ وَنَوَامِيَ بَرَكَاتِكَ وَعَوَاطِفَ

اور اپنی بہترین خیر و خوبیاں اور بڑھنے والی برکتیں اپنی بخشش کی مہربانیاں

رَاْفَتِكَ وَرَحْمَتِكَ وَتَحِيَّتِكَ وَفَضَآئِلَ اٰلَآئِكَ عَلٰى

اپنی رحمتیں، اپنا سلام اور فضیلت والی رحمتیں ہمارے آقا

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَرَسُوْلِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

محمد (ﷺ) پر نازل فرما جو تمام رسولوں کے سردار اور رب العالمین کے رسول ہیں

قَآئِدِ الْخَيْرِ وَفَاتِحِ الْبِرِّ وَنَبِيِّ الرَّحْمَةِ وَسَيِّدِ الْاُمَّةِ

اور تمام بھلائیوں کے قائد نیکیوں کے دروازے کھولنے والے نبی رحمت اور ساری امتوں کے سردار ہیں

اَللّٰهُمَّ ابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا تُزْلِفُ بِهٖ قُرْبَهٗ وَتُقِرُّ

پروردگار! تو آپ ﷺ کو اس مقام محمود پر فائز فرما جس کے ذریعے تو انہیں اپنا قرب عطا فرمائے اور آپ ﷺ

بِهٖ عَيْنَهٗ يَغْبِطُهٗ بِهِ الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ

کی آنکھوں کو ٹھنڈا کرے ان (نوازشوں) کے سبب اولین و آخرین آپ ﷺ پر رشک کریں

اَللّٰهُمَّ اَعْطِهِ الْفَضْلَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالشَّرَفَ وَالْوَسِيْلَةَ

پروردگار! آپ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کو فضل و فضیلت اور شرف (مقام) اور وسیلہ

وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ وَالْمَنْزِلَةَ الشَّامِخَةَ * اَللّٰهُمَّ

اور بلند درجہ اور بلند مرتبہ عطا فرما۔ پروردگار!

اَعْطِ سَيِّدَنَا مُحَمَّدَا ِِۨ الْوَسِيْلَةَ وَبَلِّغْهُ مَامُوْلَهٗ

ہمارے آقا محمد ﷺ کو وسیلہ عطا فرما اور آپ ﷺ کی امیدوں (آرزؤں) کو پورا فرما

وَاجْعَلْهُ اَوَّلَ شَافِعٍ وَّ اَوَّلَ مُشَفَّعٍ ❀ اَللّٰهُمَّ عَظِّمْ

انہیں سب سے پہلا شفاعت کرنے والا بنا اور وہ شخصیت بنادے جنکی شفاعت تیری بارگاہ میں پہلے مقبول ہو۔ پروردگار

بُرْهَانَهٗ وَثَقِّلْ مِيْزَانَهٗ وَاَبْلِجْ حُجَّتَهٗ وَارْفَعْ فِيْ

آپ ﷺ کی دلیل کو عظمت عطا فرما اور انکے ترازو کو وزنی (بھاری) کردے اور انکی دلیل کو روشنی عطا فرما

اَهْلِ عِلِّيِّيْنَ دَرَجَتَهٗ وَفِيْٓ اَعْلَى الْمُقَرَّبِيْنَ مَنْزِلَتَهٗ ❀

اور علیین والوں میں انکے مرتبے کو اور بلند فرما۔ اور اپنے قرب خاص والوں میں انکے درجات کو بلند فرما۔

اَللّٰهُمَّ اَحْيِنَا عَلٰى سُنَّتِهٖ ❀ وَتَوَفَّنَا عَلٰى مِلَّتِهٖ *

پروردگار ہمیں انکی سنت پر زندہ رکھ اور انکی ملت (اسلام) پر موت سے ہمکنار فرما

وَاجْعَلْنَا مِنْ اَهْلِ شَفَاعَتِهٖ ❀ وَاحْشُرْنَا فِيْ زُمْرَتِهٖ

اور ہمیں انکی شفاعت کا مستحق بنادے اور انکے زمرہ میں (انکے ساتھ) ہمارا حشر فرما

وَاَوْرِدْنَا حَوْضَهٗ ❀ وَاسْقِنَا مِنْ كَاْسِهٖ غَيْرَ خَزَايَا

اور ہمیں انکے حوض (کوثر) پر حاضری کا شرف عطا فرما۔ اور ہمیں انکے پیالے سے کوثر کا پانی پلوا۔ اے رب العالمین!

وَلَا نَادِمِيْنَ وَلَا شَاكِّيْنَ وَلَا مُبَدِّلِيْنَ وَلَا مُغَيِّرِيْنَ

ہماری دعا کو قبول فرما اور حوض کوثر پر اس طرح نواز کہ نہ تو ہمیں ذلت سے واسطہ ہو اور نہ ہم شرمندہ ہوں اور ہمیں شکوک سے محفوظ فرما

وَلَا فَاتِنِيْنَ وَلَا مَفْتُوْنِيْنَ اٰمِيْنَ يَا رَبَّ الْعَالَمِيْنَ *

اور (دین میں) ردوبدل کرنے سے ہمیں محفوظ فرما۔ اور ہمیں فتنوں میں پڑنے اور فتنہ اندازی سے محفوظ فرما، آمین اے رب العالمین

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

پرودرگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد (ﷺ) پر اور آپ کی مقدس آل پر

وَّ اَعْطِهِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ

خداوندا آپ (ﷺ) کو وسیلہ اور فضیلت اور بلند درجہ عطا فرما

وَابْعَثْهُ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِىْ وَعَدْتَّهٗ مَعَ اِخْوَانِهٖ

اور انہیں انکے ساتھی نبیوں کے ساتھ اس مقام محمود پر فائز فرما جسکا تونے آپ (ﷺ) سے وعدہ فرمایا

النَّبِيِّيْنَ ❁ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نَّبِيِّ الرَّحْمَةِ

پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد (ﷺ) پر جو نبی رحمت

وَسَيِّدِ الْاُمَّةِ وَعَلٰى اَبِيْنَا سَيِّدِنَآ اٰدَمَ وَاُمِّنَا سَيِّدَتِنَا

اور امتوں کے سردار ہیں اور رحمتیں نازل فرما ہمارے والد، ہمارے سردار حضرت آدم علیہ السلام اور ہماری والدہ، ہماری

حَوَّآءَ وَمَنْ وَّلَدَا مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ

سردار سیدہ حوا رضی اللہ عنہا اور انکی اولاد میں سے انبیاء اور صدیقین اور شہداء

وَالصّٰلِحِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى مَلٰٓئِكَتِكَ اَجْمَعِيْنَ مِنْ اَهْلِ

اور صالحین (نیکو کاروں) پر اے پرودگار رحمتیں نازل فرما اور ان سب فرشتوں پر جو

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرَضِيْنَ وَعَلَيْنَا مَعَهُمْ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ *

آسمانوں پر ہوں یا زمین پر اور انکے ساتھ انکے طفیل ہم پر بھی اپنی رحمتیں نازل فرمادے اور اے سب رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم فرمانے والے

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِىْ ذُنُوْبِىْ وَلِوَالِدَىَّ وَارْحَمْهُمَا كَمَا

پروردگار! میرے اور میرے والدین کے گناہوں کو معاف فرما اور میرے والدین پر اسطرح رحم اور مہربانی فرما جسطرح کہ انہوں نے

رَبَّيَانِیْ صَغِيْرًا وَّلِجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ

شفقتوں کے ساتھ بچپن میں میری پرورش کی اور تمام مؤمن مردوں اور مؤمن خواتین

وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْيَآءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ

اور مسلمان مَردوں اور مسلمان خواتین خواہ وہ زندہ ہوں یا مرچکے ہوں (سب پر رحمتیں نازل فرما)

وَتَابِعْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُمْ بِالْخَيْرَاتِ رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ

خداوندا نیک کاموں میں تو ہمیں انکا پیروکار بنادے خداوندا ہماری مغفرت فرما ہم پر رحم فرما خداوند

خَيْرُ الرَّاحِمِيْنَ * وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ

تیری ذات سب رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم فرمانے والی ہے گناہوں سے بچنے کی طاقت نہیں اور اچھے کام کرنے کی قوت نہیں

الْعَظِيْمِ

مگر خداوند بزرگ و برتر یہ سب تیری توفیق کرم پر منحصر ہے!

كَمَلَ النِّصْفُ مِنْ اَوَّلِ الْكِتَابِ

( دلائل الخیرات کا ) ابتدائی نصف حصہ مکمل ہوا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُّوْرِ الْاَنْوَارِ وَسِرِّ الْاَسْرَارِ

پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد (ﷺ) پر جو نوروں کے نور اور تمام بھیدوں کے بھید

وَسَيِّدِ الْاَبْرَارِ وَزَيْنِ الْمُرْسَلِيْنَ الْاَخْيَارِ وَاَكْرَمِ مَنْ

اور نیکوکاروں کے سردار اور برگزیدہ رسولوں کی (بزم) کی زینت اور ان سب لوگوں سے برتر افضل و اعلیٰ

اَظْلَمَ عَلَيْهِ اللَّيْلُ وَاَشْرَقَ عَلَيْهِ النَّهَارُ وَعَدَدَ مَا نَزَلَ

جن پر رات کی تاریکی چھائی یا دن میں روشنی پھیلی اور اس تعداد کے مطابق

مِنْ اَوَّلِ الدُّنْيَآ اِلٰى اٰخِرِهَا مِنْ قَطْرِ الْاَمْطَارِ وَعَدَدَ

جتنا کہ خطۂ زمین پر ابتدائے دنیا سے بارش کے چھینٹے گرے اور آخر تک جتنے گریں گے اور ان درختوں (کے پتوں)

مَا نَبَتَ مِنْ اَوَّلِ الدُّنْيَآ اِلٰى اٰخِرِهَا مِنَ النَّبَاتِ

اور نباتات کی تعداد کے مطابق جو دنیا کی ابتدا سے اُگے اور دنیا کے آخر تک اگیں گے

وَالْاَشْجَارِ صَلٰوةً دَآئِمَةً بِدَوَامِ مُلْكِ اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ❁

ان پر ایسی رحمتیں نازل فرما جو اللہ واحد و قہار کے ملک کے ساتھ ہمیشہ ہمیشہ قائم رہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُكْرِمُ بِهَا مَثْوَاهُ

خداوندا! ایسے درود بھیج (اور ایسی رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد (ﷺ) پر جس سے

وَتُشَرِّفُ بِهَا عُقْبَاهُ وَتُبَلِّغُ بِهَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مُنَاهُ وَرِضَاهُ ❁

آپ ﷺ کی بارگاہ شرف وعزت والی بنی رہے اور آپکی عاقبت مشرف رہے اور قیامت کے دن آپکی تمناؤں اور آرزوؤں کو پورا فرما تا کہ آپ خوش ہوں

هٰذِهِ الصَّلٰوةُ تَعْظِيْمًا لِحَقِّكَ يَا سَيِّدَنَا مُحَمَّدٍ ❁ ثَلٰثًا ❁

اے ہمارے آقا و مولی حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ والہٖ وسلم یہ درود کا تحفہ آپ ﷺ کی بارگاہ میں تعظیم اور خراج عقیدت کے لئے ہے (تین مرتبہ پڑھیں)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ حَآءِ الرَّحْمَةِ وَمِيْمَيِ

خداوند درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر جنکے نام مبارک میں تو نے "ح" رحمت

الْمُلْكِ وَدَالِ الدَّوَامِ السَّيِّدِ الْكَامِلِ الْفَاتِحِ الْخَاتِمِ

اور دونوں "میم" عالم دنیا اور آخرت کے لئے ہیں اور "دال" دوام رحمت کے لئے رکھے ہمارے آقا ہمہ صفت موصوف ہیں آپ ﷺ خیر کے دروازوں کو کھولنے والے اور خاتم النبیین ہیں

عَدَدَ مَا فِيْ عِلْمِكَ كَآئِنٌ اَوْ قَدْ كَانَ كُلَّمَا ذَكَرَكَ

اے پروردگار تو ان پر اتنی چیزوں کی تعداد میں درود بھیج جو تیرے علم کے مطابق ہو چکیں یا ہونے والی ہیں ہر اس وقت جبکہ تجھے اور انہیں یاد کرنے والے یاد کریں



وَذَكَرَهُ الذّٰكِرُوْنَ وَكُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِكَ وَذِكْرِهِ

اور ہر اس تعداد کے مطابق جبکہ غفلت میں مبتلا تیری اور انکی یاد سے غفلت برتیں

الْغَافِلُوْنَ ❁ صَلٰوةً دَآئِمَةً بِدَوَامِكَ بَاقِيَةً بِبَقَآئِكَ

(پروردگار) آپ (ﷺ) پر ایسا درود بھیج ایسی نعمتیں نازل فرما جواس طرح ہمیشہ رہیں جسطرح تیری ذات کے لئے ہیشگی ہے۔

لَا مُنْتَهٰى لَهَا دُوْنَ عِلْمِكَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ

اور تیرے علم کی طرح ان رحمتوں کی کوئی انتہا نہ ہو پروردگار بیشک تیری ذات ہر چیز پر قادر ہے۔

قَدِيْرٌ ❁ ثَلٰثًا ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ

(تین مرتبہ پڑھیں) خداوندا! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا نبی امی محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم پر

الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الَّذِيْ هُوَ اَبْهٰى

اور آپکی مقدس آل پر، ہمارے آقا جو روشنی میں ہدایت کے

شُمُوْسِ الْهُدٰى نُوْرًا وَّاَبْهَرُهَا ❁ وَاَسْيَرُ الْاَنْبِيَآءِ

آفتابوں میں حسین ترین اور روشن ترین (غالب) ہیں۔ (بزرگی کے اعتبار سے) تمام انبیاء سے زیادہ سیر کرنے والے

فَخْرًا وَّاَشْهَرُهَا ❁ وَنُوْرُهٗ اَزْهَرُ اَنْوَارِ الْاَنْبِيَآءِ وَاَشْرَقُهَا

اور تمام انبیاء سے زیادہ شہرت والے ہیں۔ اور آپ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کا نور تمام انبیاء کے نوروں سے زیادہ چمکنے والا

وَاَوْضَحُهَا وَاَزْكَى الْخَلِيْقَةِ اَخْلَاقًا وَّاَطْهَرُهَا وَاَكْرَمُهَا

اور واضح تر ہے اخلاقی اعتبار سے تمام مخلوق سے زیادہ، پاکیزہ، تمام مخلوق میں سب سے زیادہ پاک اور مخلوق میں

خَلْقًا وَّاَعْدَلُهَا ❁ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ

سب سے بزرگ اور سب سے زیادہ عدل فرمانے والے ہیں۔ پروردگار! درود بھیج رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا نبی امی صلی اللہ علیہ والہ وسلم پر

نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الَّذِیْ هُوَ اَبْهٰی

اور آپ کی مقدس آل پر جو چودھویں کے چاند سے

مِنَ الْقَمَرِ التَّآمِّ وَاَکْرَمُ مِنَ السَّحَابِ الْمُرْسَلَةِ وَالْبَحْرِ

زیادہ زیبا تر (حسین) اور برسنے والی بدلی سے زیادہ سخی اور دریاؤں سمندروں

الْخَطْمِ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ

سے زیادہ سخاوت والے ہیں پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا نبی امی محمد (ﷺ) پر

الْاُمِّیِّ وَعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الَّذِیْ قُرِنَتِ الْبَرَکَةُ

اور آپکی مقدس آل پر جنکی ذات اقدس اور انکے چہرہ مبارک کے ساتھ برکتیں وابستہ (متعلق) کردی گئیں

بِذَاتِهٖ وَمُحَیَّاهُ وَتَعَطَّرَتِ الْعَوَالِمُ بِطِیْبِ ذِکْرِهٖ وَرَیَّاهُ ❁

تمام جہان آپ ﷺ کی ذات اقدس کی خوشبو اور مہک اور آپکے ذکر کی خوشبو سے معطر ہوگئے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ❁

پروردگار ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور انکی مقدس آل پر درود و سلام بھیج (رحمتیں اور سلامتی نازل فرما)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

پروردگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آپکی مقدس آل پر

وَّبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

(پروردگار) برکتیں نازل ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آپکی مقدس آل پر

وَّارْحَمْ سَیِّدَنَا مُحَمَّدًا وَّاٰلَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ

(پروردگار) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آپکی مقدس آل پر رحمت فرما جس طرح کہ تو نے

وَبَارَكْتَ وَتَرَحَّمْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ

رحمتیں، برکتیں اور رحمت (نوازشیں) ہمارے آقا ابراہیم علیہ السلام اور انکی اولاد پر نازل فرمائیں

سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ

بیشک تیری ذات لائق ستائش اور بڑی بزرگی والی ہے۔

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَنَبِيِّكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ

پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا نبی امی جو تیرے بندے تیرے نبی و رسول ہیں

الْاُمِّيِّ وَعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

اور آپ (ﷺ) کی مقدس آل پر بھی (رحمتیں نازل فرما) پروردگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْاَ الدُّنْيَا

ہمارے آقا محمد ﷺ اور آپکی مقدس آل پر دنیا اور آخرت بھر کی سمائی کے مطابق

وَمِلْاَ الْاٰخِرَةِ * وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ

پروردگار! برکتیں نازل فرما ہمارے آقا محمد (ﷺ) اور

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْاَ الدُّنْيَا وَمِلْاَ الْاٰخِرَةِ *

انکی آل پر دنیا اور آخرت بھر کی سمائی کے مطابق

وَارْحَمْ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا وَّاٰلَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْاَ

پروردگار رحمتوں کا نزول فرما ہمارے آقا محمد ﷺ اور آپکی مقدس آل پر

الدُّنْيَا وَمِلْاَ الْاٰخِرَةِ * وَاجْزِ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا وَّاٰلَ

دنیا اور آخرت کی سمائی کے مطابق پروردگار جزا (خیر) عطا فرما ہمارے آقا محمد ﷺ پر



سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْاَ الدُّنْيَا وَمِلْاَ الْاٰخِرَةِ ۞ وَسَلِّمْ

دنیا اور آخرت کی سمائی کے مطابق پروردگار!

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْاَ الدُّنْيَا

سلامتی نازل فرما ہمارے آقا محمد ﷺ اور آپکی آل پر دنیا اور آخرت کی سمائی کے مطابق

وَمِلْاَ الْاٰخِرَةِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا

پروردگار! ہمارے آقا محمد ﷺ پر اسطرح درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّيَ عَلَيْهِ ۞ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

جسطرح ہمیں انکی بارگاہ میں درود پڑھنے کا حکم فرمایا ہے پروردگار ہمارے آقا محمد (ﷺ) پر انکی شان کے مطابق

كَمَا يَنْبَغِيْۤ اَنْ يُّصَلّٰى عَلَيْهِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نَبِيِّكَ

درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) پروردگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

الْمُصْطَفٰى وَرَسُوْلِكَ الْمُرْتَضٰى وَوَلِيِّكَ الْمُجْتَبٰى

اپنے منتخب کردہ نبی، پسندیدہ رسول، برگزیدہ دوست

وَاَمِيْنِكَ عَلٰى وَحْيِ السَّمَآءِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اس ذات اقدس پر جن کو تو نے وحی آسمانی کا امین بنایا پروردگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

مُحَمَّدٍ اَكْرَمِ الْاَسْلَافِ الْقَآئِمِ بِالْعَدْلِ وَالْاِنْصَافِ الْمَنْعُوْتِ

ہمارے آقا محمد (ﷺ) پر جو عدل وانصاف قائم فرمانے والے اور اپنے سے پہلے گزرنے والوں میں سب سے بزرگ جنکی تعریف

فِيْ سُوْرَةِ الْاَعْرَافِ الْمُنْتَخَبِ مِنْ اَصْلَابِ الشِّرَافِ

تو نے (قرآن شریف) کی سورہ اعراف میں فرمائی خاندانِ عبدالمطلب بن عبدمناف اوران سے پہلے خاندانی شرفاء کی پشتوں اور

وَالْبُطُوْنِ الطِّرَافِ الْمُصَفّٰى مِنْ مُّصَاصِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ

اور پاکیزہ شکموں میں امانت رہنے والی ذات اقدس

بْنِ عَبْدِ مَنَافِ نِ الَّذِىْ هَدَيْتَ بِهٖ مِنَ الْخِلَافِ وَبَيَّنْتَ

جن کے ذریعہ تو نے ہمیں اختلافات سے بچنے کی ہدایت عطا فرمائی اور جنکے ذریعہ

بِهٖ سَبِيْلَ الْعَفَافِ ❀ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْاَلُكَ بِاَفْضَلِ

تو نے ہمیں پاکدامنی کے راستہ کی طرف رہنمائی فرمائی پروردگار! میں تجھ سے اس افضل ترین سوال کے طفیل دعا کرتا ہوں

مَسَاۤئِلِكَ وَبِاَحَبِّ اَسْمَآئِكَ اِلَيْكَ وَاَكْرَمِهَا عَلَيْكَ وَ

اور اس نام نامی کے طفیل جو نام تجھے بہت محبوب ہے اور وہ نام جو تیری بارگاہ سے بزرگی حاصل کئے ہوئے ہے

بِمَا مَنَنْتَ عَلَيْنَا بِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نَّبِيِّنَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

اور اس نام کے طفیل (جسکی بعثت کے ذریعے) تو نے ہم پر احسان فرمایا (یعنی) ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم

وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَاسْتَنْقَذْتَنَا بِهٖ مِنَ الضَّلَالَةِ وَاَمَرْتَنَا بِالصَّلٰوةِ

(اے پروردگار) جنکے طفیل تو نے ہمیں گمراہی سے نکال کر ہمیں انکی بارگاہ میں درود بھیجنے کا حکم فرمایا

عَلَيْهِ وَجَعَلْتَ صَلَاتَنَا عَلَيْهِ دَرَجَةً وَّكَفَّارَةً وَّلُطْفًا

اور ہماری درود خوانی کو ان تمام گناہوں کا کفارہ اور اپنی مہربانی اور اپنی بخششوں میں سے ایک بخشش قرار دیا

وَّمَنًّا مِّنْ اِعْطَآئِكَ فَادْعُوْكَ تَعْظِيْمًا لِّاَمْرِكَ وَاتِّبَاعًا

میں تیری بارگاہ میں دعا کرتا ہوں اور تیرے حکم کی تعمیل میں اور تیرے فرمان کو پورا کرنے

لِّوَصِيَّتِكَ وَمُنْتَجِزًا لِّمَوْعُوْدِكَ لِمَا يَجِبُ لِنَبِيِّنَا سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اور تیرے وعدہ کی تکمیل کی آس لگائے (ہوئے ہوں) کیونکہ ہمارے نبی مکرم ﷺ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فِيْ اَدَاۤءِ حَقِّهٖ قِبَلَنَآ اِذْ اٰمَنَّا بِهٖ

کے حقوق کی ادائیگی ہم پر واجب ہے کیونکہ ہم ان پر ایمان لائے ہیں

وَصَدَّقْنَاهُ وَاتَّبَعْنَا النُّوْرَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ مَعَهٗ وَقُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ

انکی (نبوت و رسالت) کی تصدیق کی ہے اور ہم نے اس نور کی پیروی کی ہے جو انکے ساتھ نازل ہوا ہے اور تیرا قول حق ہے

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۞ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ

پروردگار! تو نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اور اسکے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے (نبی مکرم) پر۔ (لہٰذا) اے ایمان والو!

اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۞ وَاَمَرْتَ الْعِبَادَ

تم بھی انکی بارگاہ میں درود اور خوب سلام کا نذرانہ پیش کرو۔ (پروردگار!) تو نے اپنے بندوں کو

بِالصَّلٰوةِ عَلٰى نَبِيِّهِمْ فَرِيْضَةً اِفْتَرَضْتَهَا وَاَمَرْتَهُمْ

یہ حکم دیا ہے کہ وہ اپنے نبی صلی اللہ علیہ والہ وسلم پر درود بھیجیں یہ ان فرائض میں سے ایک فرض ہے جو بندوں پر لازم فرمایا

بِهَا فَنَسْاَلُكَ بِجَلَالِ وَجْهِكَ وَنُوْرِ عَظَمَتِكَ وَبِمَآ

اور ان بندوں کو درود بھیجنے کا حکم فرمایا، پس خداوندا! ہم تجھ سے تیری ذات کے جلال کے طفیل دعا کرتے ہیں واسطہ دیتے ہیں

اَوْجَبْتَ عَلٰى نَفْسِكَ لِلْمُحْسِنِيْنَ اَنْ تُصَلِّيَ اَنْتَ وَ

اور واسطہ اس کا کہ جسکو تو نے اپنی ذات کے نیکوکاروں کے لئے واجب (پسند) فرمالیا کہ اے پروردگار تو اور تیرے فرشتے

مَلٰٓئِكَتُكَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَنَبِيِّكَ

ہمارے اس آقا محمد (ﷺ) پر درود بھیجیں جو تیرے رسول اور تیرے نبی ہیں

وَصَفِيِّكَ وَخِيَرَتِكَ مِنْ خَلْقِكَ اَفْضَلَ مَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى

تیرے برگزیدہ اور تمام مخلوق میں تیرے پسندیدہ ہیں اور افضل ترین درود بھیج جو تو نے اپنے کسی بھی

اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ❁ اَللّٰهُمَّ ارْفَعْ

مخلوق کو نہیں بھیجا پروردگار بیشک تیری ذات لائق ستائش اور بزرگی والی ہے اے پروردگار! انکے درجات

دَرَجَتَهٗ وَاَكْرِمْ مَّقَامَهٗ وَثَقِّلْ مِيْزَانَهٗ وَاَبْلِجْ حُجَّتَهٗ

کو بلند فرما اور ان کے منصب عزت و احترام میں اضافہ فرما اور انکے میزان کو بھاری کر اور انکی دلیلوں کو روشن فرما

وَاَظْهِرْ مِلَّتَهٗ وَاَجْزِلْ ثَوَابَهٗ وَاَضِئْ نُوْرَهٗ وَاَدِمْ

انکے دین (اسلام) کو غلبہ عطا فرما اور انکے اجر میں زیادتی فرما اور ان کے نور کو اور زیادہ روشن کر اور آپ کی عزت و احترام

كَرَامَتَهٗ وَاَلْحِقْ بِهٖ مِنْ ذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ مَا تُقِرُّ بِهٖ

کو دوام عطا فرما۔ اور انکی (مبارک) ذریت اور (مقدس) اہل بیت میں اتنے لوگوں کو شامل فرما جس سے

عَيْنَهٗ وَعَظِّمْهُ فِى النَّبِيِّيْنَ الَّذِيْنَ خَلَوْا قَبْلَهٗ ❁

انکی آنکھیں ٹھنڈی ہوں اور انبیاء سابقین میں انکی عظمت میں اضافہ فرما

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا اَكْثَرَ النَّبِيِّيْنَ تَبَعًا وَّ

اے پروردگار! ہمارے آقا محمد ﷺ کا اتباع (پیروی) کرنے والوں آپکے وزیروں کی تعداد دوسرے

اَكْثَرَهُمْ اُزَرَآءَ وَاَفْضَلَهُمْ كَرَامَةً وَّنُوْرًا وَّاَعْلَاهُمْ

نبیوں سے زیادہ کر خداوندا ہمارے آقا ﷺ کو تمام انبیاء سے زیادہ فضیلت و کرامت اور نورانیت عطا فرما

دَرَجَةً وَّاَفْسَحَهُمْ فِى الْجَنَّةِ مَنْزِلًا ❁ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِى

اور انکے درجات کو اور بلندی عطا فرما۔ اور بہشت (بریں) میں وسیع منزل (اقامت گاہ) عطا فرما۔ اے پروردگار! اپنی یاد میں سبقت

السَّابِقِيْنَ غَايَتَهٗ وَفِى الْمُنْتَخَبِيْنَ مَنْزِلَهٗ وَفِى

کرنے والوں میں غایت (انتہاء عطا) فرما اور اپنے پسندیدہ لوگوں میں اپنے پسندیدہ لوگوں میں انکی (قدر و) منزلت بڑھا۔

الْمُقَرَّبِيْنَ دَارَهٗ وَفِى الْمُصْطَفَيْنَ مَنْزِلَهٗ * اَللّٰهُمَّ

اپنے مقربین میں آپکی قیام گاہ (گھر) اور برگزیدہ لوگوں میں آپکی منزل بنا

اجْعَلْهُ اَكْرَمَ الْاَكْرَمِيْنَ عِنْدَكَ مَنْزِلًا وَّاَفْضَلَهُمْ

خداوندا! آپ ﷺ کو اپنی بارگاہ کے معززین کا معزز بنادے اور اجر و ثواب میں سب سے افضل بنادے

ثَوَابًا وَّاَقْرَبَهُمْ مَّجْلِسًا وَّ اَثْبَتَهُمْ مَّقَامًا وَّاَصْوَبَهُمْ

اور اپنی مجلس میں انہیں اپنا قرب اور مضبوط (پائدار) مقام عطا فرما اور انکی سب سے زیادہ

كَلَامًا وَّ اَنْجَحَهُمْ مَّسْاَلَةً وَّ اَفْضَلَهُمْ لَدَيْكَ نَصِيْبًا وَّ

درست کلامی کو ظاہر فرما اور تیری بارگاہ کا سب سے کامیاب دعا کرنے والا بنا (پروردگار) انہیں کو اپنی بارگاہ کا سب سے افضل حصہ حاصل کرنے والا بنادے

اَعْظَمَهُمْ فِيْمَا عِنْدَكَ رَغْبَةً وَّاَنْزِلْهُ فِىْ غُرُفَاتِ

اور انہیں اپنی بارگاہ سے اجر وثواب کے حصول میں سب سے زیادہ رغبت والا بنا اور انہیں جنت الفردوس کے اس بلند و بالا

الْفِرْدَوْسِ مِنَ الدَّرَجَاتِ الْعُلٰى الَّتِىْ لَا دَرَجَةَ فَوْقَهَا ❁

قیام کے لئے جگہ عطا کر جس سے بلند و بالا جگہ اور کوئی نہ ہو

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا اَصْدَقَ قَآئِلٍ وَّ اَنْجَحَ

اے پروردگار! ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم کو سب سے زیادہ صادق القول اور وہ شخصیت بنا جسکی دعا سب سے زیادہ قبولیت والی ہو،

سَآئِلٍ وَّاَوَّلَ شَافِعٍ وَّ اَفْضَلَ مُشَفَّعٍ وَّشَفِّعْهُ فِىْ

سب سے پہلے شفاعت فرمانے والا اور وہ ذات بنا جسکی شفاعت سب سے زیادہ قبول ہو

اُمَّتِهٖ بِشَفَاعَةٍ يَّغْبِطُهٗ بِهَا الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ وَاِذَا

اور امت (مسلمہ) کے حق میں اسطرح قبول فرما کہ اس پر پہلے آنے والے اور بعد میں آنے والے رشک کریں،

مَيَّزْتَ عِبَادَكَ بِفَصْلِ قَضَآئِكَ فَاجْعَلْ سَيِّدَنَا

خداوندا جب تو اپنے فیصلے اور حکم سے بندوں کو جدا جدا فرمائے تو ہمارے آقا محمد ﷺ کو

مُحَمَّدًا فِى الْاَصْدَقِيْنَ قِيْلًا وَّ الْاَحْسَنِيْنَ عَمَلًا وَّ فِى

سب سے زیادہ سچ بولنے والوں میں اور سب سے بہتر نیک عمل کرنے والوں اور دین کی راہ

الْمَهْدِيِّيْنَ سَبِيْلًا ❁ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ نَبِيَّنَا لَنَا فَرَطًا

دکھانے والوں میں شامل فرما (لینا) اے پروردگار ہمارے نبی ﷺ کو ہمارا پیشوا (رہبر) بنا

وَّاجْعَلْ حَوْضَهٗ لَنَا مَوْعِدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا ❁ اَللّٰهُمَّ

اور ان کے حوض (کوثر) کو ہمارے اگلوں اور پچھلوں کے لئے وعدہ کی جگہ بنا اے پروردگار

احْشُرْنَا فِىْ زُمْرَتِهٖ وَاسْتَعْمِلْنَا فِىْ سُنَّتِهٖ وَتَوَفَّنَا عَلٰى

(قیامت کے دن) ان کی جماعت میں ہمارا حشر فرما اور آپ ﷺ کی سنت پر ہمیں عمل کی توفیق عطا فرما اور

مِلَّتِهٖ وَعَرِّفْنَا وَجْهَهٗ وَاجْعَلْنَا فِىْ زُمْرَتِهٖ وَحِزْبِهٖ ❁

انکی ملت (اسلام) پر ہمیں موت سے ہمکنار فرما۔ پروردگار! ہمیں انکے چہرہ اقدس کی پہچان کرا دے اور ہمیں انکے گروہ اور جماعت کا (اہل) بنادے

اَللّٰهُمَّ اجْمَعْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهٗ كَمَآ اٰمَنَّا بِهٖ وَلَمْ نَرَهُ وَلَا

اے پروردگار! ہمیں اسی طرح انکا ساتھ میسر فرما دے جس طرح ہم انکا جمال دیکھے بغیر ایمان لائے خداوندا

تُفَرِّقْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهٗ حَتّٰى تُدْخِلَنَا مُدْخَلَهٗ وَتُوْرِدَنَا

ہمارے اور انکے درمیان علیحدگی نہ کرنا جب تک کہ تو ہمیں اس جگہ نہ پہنچا دے جہاں ان کے ملنے کی جگہ ہے خداوندا

حَوْضَهٗ وَتَجْعَلَنَا مِنْ رُّفَقَآئِهٖ مَعَ الْمُنْعَمِ عَلَيْهِمْ مِّنَ

ہمیں ان کے حوض (کوثر) پر پہنچا اور ہمیں انکے رفقاء میں شامل فرما اور ہمیں رفاقت نصیب فرما

النَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصَّالِحِيْنَ وَ

انبیاء (علیہم السلام) صدیقین اور شہداءاورصالحین رحمہم اللہ تعالیٰ (اپنے ان نیک بندوں کی)

حَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا * اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ۞

جنکا ساتھ بہت اچھا ہے تمام تعریفیں (شکر) اس اللہ تعالیٰ کے لئے جو تمام جہانوں کا رب (پروردگار) ہے

## اٰخِرُ النِّصْفُ الْاَوَّلُ مِنْ فَضْلِ الْكَيْفِيَّةِ

(درود پاک کی کیفیت کا نصف آخر (تیسرے چوتھائی کا آغاز)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُّوْرِ الْهُدٰى وَالْقَآئِدِ

اے پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر جو ہدایت کے نور اور نیکیوں (بھلائیوں)

اِلَى الْخَيْرِ وَالدَّاعِيْ اِلَى الرُّشْدِ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ وَاِمَامِ

کی طرف لیجانے والے ہدایت کی طرف رہنمائی فرمانے والے نبی رحمت پرہیزگاروں

الْمُتَّقِيْنَ وَرَسُوْلِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا نَبِيَّ بَعْدَهٗ كَمَا

کے امام رب العالمین کے ایسے رسول جنکی حیات ظاہری کے بعد اب کوئی اور نبی مبعوث ہونے والا نہیں

بَلَّغَ رِسَالَتَكَ وَنَصَحَ لِعِبَادِكَ وَتَلَا اٰيَاتِكَ وَاَقَامَ

جیسا کہ انہوں نے (نبی کریم ﷺ) انھوں نے تیری طرف سے رسالت کے پیغام کو پہنچایا تیرے بندوں کو نصیحت فرمائی تیری آیات پڑھ کر سنائیں

حُدُوْدَكَ وَوَفٰى بِعَهْدِكَ وَاَنْفَذَ حُكْمَكَ وَاَمَرَ

تیرے احکام کی حدود کو متعین فرمایا تجھ سے کئے عہد کو پورا کیا تیرے احکام کو نافذ کیا اور

بِطَاعَتِكَ وَنَهٰى عَنْ مَّعْصِيَتِكَ وَوَالٰى وَلِيَّكَ الَّذِیْ

تیری فرمانبرداری کا حکم فرمایا اور تیری نافرمانی سے روکا اور تیرے اس دوست کے ساتھ دوستی کی

تُحِبُّ اَنْ تُوَالِيَهٗ وَعَادِ عَدُوَّكَ الَّذِيْ تُحِبُّ اَنْ

جسکی دوستی کو تو نے محبوب رکھا (پسند فرمایا) اور تیرے اس دشمن سے دشمنی کی جسکے ساتھ دشمنی کو

تُعَادِيَهٗ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

تو نے پسند فرمایا پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اے پروردگار!

عَلٰى جَسَدِهٖ فِي الْاَجْسَادِ وَعَلٰى رُوْحِهٖ فِي الْاَرْوَاحِ وَعَلٰى

درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) آپکے جسم اقدس پر تمام جسموں میں اور تمام ارواح میں (خصوصیت کے ساتھ) آپکی روح اقدس پر

مَوْقِفِهٖ فِي الْمَوَاقِفِ وَعَلٰى مَشْهَدِهٖ فِي الْمَشَاهِدِ وَعَلٰى

اور تمام مراتب میں آپ ﷺ کے رتبہ پر اور حاضری (موجودگی) کی تمام جگہوں میں آپکی حاضری کی جگہ پر

ذِكْرِهٖ اِذَا ذُكِرَ صَلٰوةً مِّنَّا عَلٰى نَبِيِّنَا ۞ اَللّٰهُمَّ اَبْلِغْهُ مِنَّا

اور آپ ﷺ کے ذکر کے موقع پر جب ہماری طرف سے ہمارے نبی ﷺ پر درود بھیجا جائے تو پروردگار تو بھی ان پر درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

السَّلَامَ كَمَا ذُكِرَ السَّلَامُ وَالسَّلَامُ عَلَى النَّبِيِّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ

اے پروردگار! ہماری طرف سے نبی ﷺ کو ایسا سلام پہنچا جیسا کہ سلام کے بارے میں ذکر کیا گیا اور سلام ہو ہمارے نبی ﷺ پر

تَعَالٰى وَبَرَكَاتُهٗ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَلَآئِكَتِكَ الْمُقَرَّبِيْنَ

اور اللہ تعالٰی کی طرف سے آپ پر رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں۔ اے پروردگار اپنے مقرب فرشتوں پر رحمتیں نازل فرما

وَعَلٰى اَنْبِيَآئِكَ الْمُطَهَّرِيْنَ وَعَلٰى رُسُلِكَ الْمُرْسَلِيْنَ

اور اپنے مقدس انبیاء علیہم السلام پر اور اپنے مبعوث کردہ رسولوں علیہم السلام پر اور اپنا عرش اٹھانے والے (فرشتوں پر) علیہم السلام

وَعَلٰى حَمَلَةِ عَرْشِكَ وَعَلٰى سَيِّدِنَا جِبْرِيْلَ وَسَيِّدِنَا

اور (رحمتیں نازل فرما) ہمارے سردار جبریل علیہ السلام اور ہمارے سردار

مِيْكَآئِيْلَ وَسَيِّدِنَا اِسْرَافِيْلَ وَسَيِّدِنَا مَلَكِ الْمَوْتِ وَ

میکائیل علیہ السلام پر ہمارے سردار اسرافیل علیہ السلام پر اور ہمارے سردار ملک الموت (عزرائیل علیہ السلام) پر

سَيِّدِنَا رِضْوَانَ خَازِنِ جَنَّتِكَ وَسَيِّدِنَا مَالِكٍ وَّصَلِّ

ہمارے سردار رضوان علیہ السلام خازن جنت پر اور ہمارے سردار (داروغۂ جہنم) مالک علیہ السلام پر

عَلٰى سَيِّدِنَا الْكِرَامِ الْكَاتِبِيْنَ وَصَلِّ عَلٰٓى اَهْلِ طَاعَتِكَ

اور رحمتیں نازل فرما نامہ اعمال لکھنے والے معزز فرشتوں پر اور رحمتیں نازل فرما آسمانوں میں اور زمینوں میں

اَجْمَعِيْنَ مِنْ اَهْلِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرَضِيْنَ ❁ اَللّٰهُمَّ

تمام فرمانبرداروں پر (رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین) اے پروردگار!

اٰتِ اَهْلَ بَيْتِ نَبِيِّكَ اَفْضَلَ مَآ اٰتَيْتَ اَحَدًا مِّنْ

اپنے نبی مکرم کے اہل خانہ کو (ایسی) فضیلت والی جزا عطا فرما جو تو نے اپنے رسولوں کے اہل خانہ میں سے کسی کو عطا فرمائی ہو

اَهْلِ بُيُوْتِ الْمُرْسَلِيْنَ وَاجْزِ اَصْحَابَ نَبِيِّكَ اَفْضَلَ

اور اپنے نبی مکرم ﷺ کے صحابہ کرام کو وہ فضیلت والی جزا (اجر و ثواب) عطا فرما

مَا جَازَيْتَ اَحَدًا مِّنْ اَصْحَابِ الْمُرْسَلِيْنَ ❁ اَللّٰهُمَّ

جو تو نے اپنے رسولوں کے اصحاب کو عطا فرمائی ہو اے پروردگار!

اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

مؤمن مردوں اور ایماندار خواتین مسلمان مردوں اور مسلمان خواتین جو زندہ ہوں

الْاَحْيَآءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ ❁ وَاغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا

یا فوت ہو چکے ہوں تمام کی مغفرت فرما خداوندا ہماری اور ہمارے ان بھائیوں کی

الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا

جو(حالت ایمان میں) ہم سے پہلے گزر چکے سب کی مغفرت (بخشش) فرما اور ایمان لانے والوں کی طرف سے

لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَآ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

ہمارے دلوں میں (کینہ) دشمنی نہ ڈال۔ اے ہمارے پروردگار بے شک تو مہربان بہت رحم فرمانے والا ہے۔ اے پروردگار

عَلَى النَّبِيِّ الْهَاشِمِيِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ

درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا نبی ہاشمی محمد ﷺ پراور آپکی مقدس آل اور آپکے صحابہ کرام پر اور

وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ خَيْرِ

ان پر بے حد سلامتی نازل فرما اے پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر

الْبَرِيَّةِ صَلٰوةً تُرْضِيْكَ وَتُرْضِيْهِ وَتَرْضٰى بِهَا عَنَّا يَآ

جو کائنات میں سب سے بہترین ہیں ان پر ایسا درود بھیج (ایسی رحمتیں نازل فرما) جو تیری اور انکی (نبی ﷺ) کی خوشنودی کا سبب ہو

اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

اے سب رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم فرمانے والے تو اس درود کے طفیل ہم سے راضی ہوجا۔ اے پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

عَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيْهِ

ہمارے آقا محمد ﷺ پر آپکی مقدس آل پر آپ پر کے صحابہ کرام پر کثرت سے سلام بھیج ایسا سلام جو پاک (پاکیزہ) اور برکت والا اور بیشمار ہو

جَزِيْلًا جَمِيْلًا دَآئِمًا بِدَوَامِ مُلْكِ اللّٰهِ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

جزا میں برتر اور جس طرح تیرے (اللہ تعالیٰ کے) ملک کو دوام حاصل ہے ایسا ہی یہ درود دائمی ہو۔اے پروردگار!

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ مِلْاَ الْفَضَآءِ وَعَدَدَ النُّجُوْمِ

درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور انکی مقدس آل پر زمین کی وسعت کے مطابق اور آسمان کے ستاروں کی تعداد کے مطابق

فِى السَّمَآءِ صَلٰوةً تُوَازِنُ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضَ وَعَدَدَ

اور ایسا درود جو آسمانوں اور زمینوں کے وزن کے برابر ہو اور اس مخلوق کی تعداد میں

مَاخَلَقْتَ وَمَآ اَنْتَ خَالِقُهٗ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ❁

جسکی تو نے تخلیق فرمادی یا قیامت تک انکی تخلیق فرمائے گا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اور آپکی مقدس آل پر

كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا

جیسی رحمتیں کہ تو نے ابراہیم علیہ السلام پر نازل فرمائیں اور برکتیں نازل فرما ہمارے آقا محمد ﷺ پر

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَآ

اورآپکی مقدس آل پر جیسی برکتیں کہ تو نے ہمارے آقا ابراہیم علیہ السلام پرانکی مقدس آل پر دنیا و آخرت میں نازل فرمائیں

اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ فِى الْعَالَمِيْنَ اِنَّكَ

بیشک تیری ذات لائق ستائش اور بزرگی والی ہے

حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ * اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْاَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ

اے پروردگار میں دین و دنیا اورآخرت میں تجھ سے آسانی اور عافیت کا طلبگار ہوں

فِى الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ❁ ثَلٰثًا ❁ اَللّٰهُمَّ

اے پروردگار! (تین بار پڑھیں)

اُسْتُرْنَا بِسِتْرِكَ الْجَمِيْلِ ❁ ثَلٰثًا ❁ اَللّٰهُمَّ اِنِّىٓ

تو (ہماری غلطیوں کو) اپنے حسین پردے میں چھپادے (تین بار پڑھیں) پروردگار! میں

اَسْأَلُكَ بِحَقِّكَ الْعَظِيْمِ وَ بِحَقِّ نُوْرِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ

تجھ سے تیری ذات کے طفیل اور تیری مقدس ذات کے نور کے طفیل

وَبِحَقِّ عَرْشِكَ الْعَظِيْمِ وَبِمَا حَمَلَ كُرْسِيُّكَ مِنْ

اور تیرے عرش عظیم کے طفیل اور اس چیز کے وسیلہ سے جس نے (تیرے عرش عظیم کو) اٹھایا ہوا ہے

عَظَمَتِكَ وَجَلَالِكَ وَجَمَالِكَ وَبَهَآئِكَ وَقُدْرَتِكَ

تیری عظمت تیرے جلال و جمال تیری خوبی تیری قدرت

وَسُلْطَانِكَ وَبِحَقِّ اَسْمَآئِكَ الْمَخْزُوْنَةِ الْمَكْنُوْنَةِ

اور تیری حکومت کے وسیلہ سے التجاء و دعا کرتا ہوں اور

الَّتِىْ لَمْ يَطَّلِعْ عَلَيْهَا اَحَدٌ مِّنْ خَلْقِكَ ❁ اَللّٰهُمَّ

جو پوشیدہ اور ایسے محفوظ ہیں کہ تیری مخلوق میں ان سے کوئی آگاہ نہیں ان ناموں کے وسیلہ سے دعا کرتا ہوں۔ اے پروردگار

وَاَسْأَلُكَ بِالْاِسْمِ الَّذِىْ وَضَعْتَهٗ عَلَى اللَّيْلِ فَاَظْلَمَ

میں اس نام کے وسیلہ سے دعا کرتا ہوں جسے تو نے رات پر رکھا تو وہ اندھیری ہوگئی

وَعَلَى النَّهَارِ فَاسْتَنَارَ وَعَلَى السَّمٰوَاتِ فَاسْتَقَلَّتْ

اور دن پر رکھا تو وہ روشن ہوگیا اور آسمانوں پر رکھا تو وہ (بغیر ستونوں کے) قائم ہوگئے

وَعَلَى الْاَرْضِ فَاسْتَقَرَّتْ وَعَلَى الْجِبَالِ فَاَرْسَتْ

اور (جب) زمین پر رکھا تو وہ ساکن ہوگئی اور جب پہاڑوں پر رکھا تو وہ استوار ہوگئے

وَعَلَى الْبِحَارِ وَالْاَوْدِيَةِ فَجَرَتْ وَعَلَى الْعُيُوْنِ

اور جب سمندروں اور دریاؤں میں رکھا تو وہ جاری ہوگئے اور جب چشموں پر رکھا




فَتَبَعَتْ وَعَلَى السَّحَابِ فَاَمْطَرَتْ ۞ وَاَسْاَلُكَ

تو وہ ابل پڑے۔ اور جب بادلوں پر رکھا تو وہ برسنے لگے۔ (پروردگار)

اَللّٰهُمَّ بِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ فِىْ جَبْهَةِ سَيِّدِنَآ

میں ان ناموں کے طفیل سوالی ہوں جو ہمارے سردار حضرت اسرافیل (علیہ السلام) کی

اِسْرَافِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَبِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ

پیشانی پر لکھے ہوئے ہیں۔ اور ان ناموں کے طفیل

فِىْ جَبْهَةِ سَيِّدِنَا جِبْرِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَعَلَى

جو ہمارے سردار حضرت جبریل (علیہ السلام) کے پیشانی پر لکھے ہوئے ہیں اور ملائکہ علیہم السلام مقربین

الْمَلٰٓئِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ ۞ وَاَسْاَلُكَ اللّٰهُمَّ

کی پیشانیوں پر لکھے ہوئے ہیں۔ اے پروردگار!

بِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ حَوْلَ الْعَرْشِ وَاَسْاَلُكَ

میں ان ناموں کے طفیل سوال کرتا ہوں جو عرش کے اطراف میں لکھے ہوئے ہیں اور میں

بِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ حَوْلَ الْكُرْسِيِّ ۞

ان ناموں کا وسیلہ لیتا ہوں جو تیری کرسی کے گردا گرد لکھے ہوئے ہیں

وَاَسْاَلُكَ اللّٰهُمَّ بِالْاِسْمِ الْمَكْتُوْبِ عَلٰى

اے پروردگار میں اس نام مقدس کے واسطہ سے دعا کرتا ہوں جو زیتون کے (درختوں کے)

وَرَقِ الزَّيْتُوْنِ ۞

پتوں پر لکھا ہوا ہے

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ فِی الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا

اے پروردگار! میں دین و دنیا اور آخرت میں تجھ سے معافی اور عافیت (آسانی) کا طلبگار ہوں

وَالْاٰخِرَةِ ۞ ثَلٰثًا ۞ اَللّٰهُمَّ اسْتُرْنَا بِسِتْرِكَ

(تین بار پڑھیں) اے پروردگار! تو ہمیں اپنے خوبصورت پردے میں چھپالے

الْجَمِيْلِ ۞ ثَلٰثًا ۞ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُكَ بِحَقِّكَ الْعَظِيْمِ

(تین بار پڑھیں) اے پروردگار! میں تیری بارگاہ میں تیرے حقِ عظیم کے وسیلہ سے

وَبِحَقِّ نُوْرِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَبِحَقِّ عَرْشِكَ الْعَظِيْمِ

اور تیری ذاتِ کریم کے نور کے طفیل اور تیرے عرشِ عظیم کے وسیلہ سے

وَبِمَا حَمَلَ كُرْسِيُّكَ مِنْ عَظَمَتِكَ وَجَلَالِكَ

اور اس چیز کے واسطہ اور وسیلہ سے جسے تیری کرسی نے اٹھایا ہے اور تیری بزرگی اور تیرے جلال و جمال

وَجَمَالِكَ وَبَهَائِكَ وَقُدْرَتِكَ وَسُلْطَانِكَ وَبِحَقِّ

اور تیری خوبی اور تیری قدرت اور تیرے غلبہ سے

اَسْمَآئِكَ الْمَخْزُوْنَةِ الْمَكْنُوْنَةِ الَّتِیْ لَمْ يَطَّلِعْ عَلَيْهَا

اے پروردگار! میں تیری بارگاہ میں تیرے ان ناموں کے وسیلہ سے دعا کرتا ہوں جو تیری مخلوق سے پوشیدہ ہیں

اَحَدٌ مِّنْ خَلْقِكَ ۞ اَللّٰهُمَّ وَاَسْأَلُكَ بِالْاِسْمِ الَّذِیْ

اور ایسے محفوظ ہیں جنکا کسی کو علم نہیں پروردگار میں (تیرے) اس نام کے وسیلہ سے دعا کرتا ہوں

وَضَعْتَهٗ عَلَى اللَّيْلِ فَاَظْلَمَ وَعَلَى النَّهَارِ فَاسْتَنَارَ وَ

جسکو تو نے رات پر رکھا تو وہ تاریک ہوگئی اور جب دن پر رکھا تو وہ روشن ہوگیا

عَلَى السَّمٰوَاتِ فَاسْتَقَلَّتْ وَعَلَى الْاَرْضِ فَاسْتَقَرَّتْ

اور جب آسمانوں پر رکھا تو وہ (ستونوں کے بغیر) قائم ہوگئے اور جب زمین پر رکھا تو وہ ٹھہر گئی۔

وَعَلَى الْجِبَالِ فَارْسَتْ وَعَلَى الْبِحَارِ وَالْاَوْدِيَةِ

اور جب پہاڑوں پر رکھا تو وہ استوار (مضبوط) ہوگئے اور جب سمندروں اور دریاؤں پر رکھا

فَجَرَتْ وَعَلَى الْعُيُوْنِ فَنَبَعَتْ وَعَلَى السَّحَابِ

تو وہ جاری ہوگئے اور (جب) چشموں پر رکھا تو وہ ابل پڑے اور جب ابر پر رکھا

فَامْطَرَتْ ۞ وَاَسْاَلُكَ اللّٰهُمَّ بِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ فِىْ

تو وہ برسنے لگے اے پروردگار! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں ان ناموں کے وسیلہ سے جو اسرافیل (علیہ السلام)

جَبْهَةِ سَيِّدِنَا اِسْرَافِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَبِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ

کی پیشانی پر لکھے ہوئے ہیں اور ان ناموں کے طفیل

فِىْ جَبْهَةِ سَيِّدِنَا جِبْرِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَعَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ

جو ہمارے سردار جبریل (علیہ السلام) کی پیشانی پر لکھے ہوئے ہیں اور ان ناموں کے طفیل جو ملائکہ

الْمُقَرَّبِيْنَ ۞ وَاَسْاَلُكَ اللّٰهُمَّ بِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ حَوْلَ

مقربین کی پیشانیوں پر لکھے ہوئے ہیں اے پروردگار! میں ان ناموں کے وسیلے سے دعا کرتا ہوں جو عرش (عظیم) کے

الْعَرْشِ وَاَسْاَلُكَ بِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ حَوْلَ الْكُرْسِىِّ ۞

گرد لکھے ہوئے ہیں اور ان ناموں کے وسیلہ سے دعا کرتا ہوں جو (تیری) کرسی کے گرد لکھے ہوئے ہیں

وَاَسْاَلُكَ اللّٰهُمَّ بِالْاِسْمِ الْمَكْتُوْبِ عَلٰى وَرَقِ الزَّيْتُوْنِ ۞

اے پروردگار! میں تیری بارگاہ سے سوالی ہوں ان نامِ مقدس کے واسطہ سے جو زیتون کے درختوں کے پتوں پر لکھا ہوا ہے



# اَلْحِزْبُ الْخَامِسُ مِنَ الْاَحْزَابِ الثَّامِنُ

آ ٹھ ا ح ز ا ب میں سے پا نچو ا ں ح ز ب

وَاَسْأَلُكَ اللّٰهُمَّ بِالْاَسْمَاءِ الْعِظَامِ الَّتِيْ سَمَّيْتَ بِهَا

اے پروردگار! میں تیری بارگاہ میں سوال کرتا ہوں ان مقدس ناموں کے وسیلہ سے جنکو تو نے اپنی ذات

نَفْسَكَ مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ ❀ وَاَسْأَلُكَ اللّٰهُمَّ

کے لئے مقرر فرمایا جن سے میں واقف ہوں یا میں ان سے لاعلم ہوں اے پروردگار! میں ان مقدس ناموں کے وسیلہ سے

بِالْاَسْمَاءِ الَّتِيْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا اٰدَمُ عَلَيْهِ السَّلَامُ ❀

تیری بارگاہ میں سوالی ہوں جن سے ہمارے آقا حضرت آدم علیہ السلام نے تجھے پکارا

وَبِالْاَسْمَاءِ الَّتِيْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا نُوْحٌ عَلَيْهِ السَّلَامُ ❀

اور ان پاکیزہ ناموں کے طفیل جن سے ہمارے آقا حضرت نوح علیہ السلام نے تجھے پکارا

وَبِالْاَسْمَاءِ الَّتِيْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا هُوْدٌ عَلَيْهِ السَّلَامُ ❀

اور ان عالیشان ناموں کے واسطہ سے دعا کرتا ہوں جن سے ہمارے آقا حضرت ھود علیہ السلام نے تجھے پکارا

وَبِالْاَسْمَاءِ الَّتِيْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا اِبْرٰهِيْمُ عَلَيْهِ السَّلَامُ ❀

اور ان (مقدس) ناموں کے وسیلہ سے دعا کرتا ہوں جن سے ہمارے آقا حضرت ابراہیم علیہ السلام نے تجھے پکارا

وَبِالْاَسْمَاءِ الَّتِيْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا صَالِحٌ عَلَيْهِ السَّلَامُ ❀

اور ان ذیشان ناموں کے واسطہ سے دعا کرتا ہوں جن سے ہمارے آقا حضرت صالح علیہ السلام نے تجھے پکارا

وَبِالْاَسْمَاءِ الَّتِيْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا يُوْنُسُ عَلَيْهِ السَّلَامُ ❀

اوران کرم والے ناموں کے وسیلہ سے اپنے معروضات پیش کرتا ہوں جن سے ہمارے آقا حضرت یونس علیہ السلام نے تجھ سے دعا کی

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا اَيُّوْبُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان (پاک) ناموں کے واسطہ (اور طفیل) جن سے ہمارے آقا حضرت ایوب علیہ السلام نے تجھ سے دعا کی۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا يَعْقُوْبُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان (عظیم) ناموں کے وسیلہ سے جن سے تجھ سے ہمارے آقا حضرت یعقوب علیہ السلام نے دعا کی۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا يُوْسُفُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان (حکمت والے) ناموں کے طفیل جن سے ہمارے آقا حضرت یوسف علیہ السلام نے تجھے پکارا۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا مُوْسٰی عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے واسطہ سے جن سے ہمارے آقا حضرت موسیٰ علیہ السلام نے تجھ سے دعا مانگی۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا هَارُوْنُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے وسیلہ سے جن کے ساتھ ہمارے آقا حضرت ہارون علیہ السلام نے تجھ سے دعائیں کی۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا شُعَيْبٌ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے واسطہ سے جن کے ساتھ ہمارے آقا حضرت شعیب علیہ السلام نے اپنے معروضات پیش کئے۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا اِسْمٰعِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے صدقے جن سے ہمارے آقا حضرت اسماعیل علیہ السلام نے تجھے پکارا۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا دَاوٗدُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے طفیل جن کے ذریعے ہمارے آقا حضرت داؤد علیہ السلام نے تجھ سے دعائیں کیں۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا سُلَيْمٰنُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے واسطے سے جن سے ہمارے آقا حضرت سلیمان علیہ السلام نے تجھ سے دعا کی۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا زَكَرِيَّآءُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے طفیل جن سے ہمارے آقا حضرت زکریا علیہ السلام نے تجھے یاد کیا۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا يَحْيٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے طفیل جن سے ہمارے آقا حضرت یحیٰی علیہ السلام نے تجھے یاد کیا۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا اَرْمِيَآءُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے واسطہ سے جن سے ہمارے آقا حضرت ارمیاء علیہ السلام نے تجھے یاد کیا۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا شَعْيَآءُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے وسیلہ سے جن سے ہمارے آقا حضرت شعیاء علیہ السلام نے تجھے یاد کیا۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا اِلْيَاسُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے طفیل جن سے ہمارے آقا حضرت الیاس علیہ السلام نے تجھے یاد کیا۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا الْيَسَعُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے وسیلہ سے جن سے ہمارے آقا حضرت الیسع علیہ السلام نے تجھے یاد کیا۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا ذُوالْكِفْلِ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے طفیل جن سے ہمارے آقا حضرت ذو الکفل علیہ السلام نے تیری بارگاہ میں معروضات پیش کیں۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا يُوْشَعُ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے واسطہ سے جن سے ہمارے آقا حضرت یوشع علیہ السلام نے تجھے پکارا۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَيِّدُنَا عِيْسَى بْنُ مَرْيَمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور ان ناموں کے طفیل جن سے ہمارے آقا حضرت عیسیٰ بن مریم علیہما السلام نے تجھے پکارا۔

وَبِالْاَسْمَآءِ الَّتِیْ دَعَاكَ بِهَا سَیِّدُنَا مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ❁

اور ان ناموں کے وسیلہ سے جن سے ہمارے آقا حضرت محمد علیہ الصلوٰۃ و السلام نے تجھے یاد کیا

وَعَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَآءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی سَیِّدِنَا

اور تمام انبیاء و مرسلین علیہم الصلوٰۃ و السلام پر اللہ تعالیٰ درود بھیجے (رحمتیں نازل فرمائے)

مُحَمَّدٍ نَّبِیِّكَ عَدَدَ مَا خَلَقْتَهٗ مِنْ قَبْلِ اَنْ تَكُوْنَ السَّمَآءُ

اور یہ کہ تو درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا اور اپنے نبی محمد ﷺ پر اس مخلوق کی تعداد کے مطابق جنہیں تو نے تخلیق فرمایا

مَبْنِیَّةً وَّالْاَرْضُ مَدْحِیَّةً وَّالْجِبَالُ مُرْسَاةً وَّالْبِحَارُ مُجْرَاةً

آسمانوں کو بنائے جانے اور زمین کو بچھائے جانے پہاڑوں کو مستحکم کرنے سمندروں دریاؤں

وَّالْعُیُوْنُ مُنْفَجِرَةً وَّالْاَنْهَارُ مُنْهَمِرَةً وَّالشَّمْسُ مُضْحِیَةً

کے جاری کرنے چشموں کو نکالنے (جاری کرنے) نہروں کے جاری ہونے آفتاب کے چمکنے

وَّالْقَمَرُ مُضِیْئًا وَّالْكَوَاكِبُ مُسْتَنِیْرَةً كُنْتَ حَیْثُ كُنْتَ لَا

چاند کے روشن ہونے ستاروں کے جگمگانے سے پہلے تو تھا جہاں تھا جس شان سے تھا

یَعْلَمُ اَحَدٌ حَیْثُ كُنْتَ اِلَّا اَنْتَ وَحْدَكَ لَا شَرِیْكَ لَكَ ❁

یہ تیرے ہی علم میں ہے کوئی اس سے واقف نہیں (اے پروردگار!) تو یکتا ہے تیرا کوئی شریک نہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ حِلْمِكَ وَصَلِّ

اے پروردگار! درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اپنے حلم (درگزر) کے مطابق۔ (پروردگار!)

عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ عِلْمِكَ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا

درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر اپنے علم کے مطابق۔ (اے پروردگار!) درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

مُحَمَّدٍ عَدَدَ كَلِمَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ

ہمارے آقا محمد ﷺ پر اپنے کلمات کے برابر۔ (پروردگار) درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر

نِعْمَتِكَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْاَ سَمٰوٰتِكَ

اپنی نعمتوں کے برابر جو تو نے ان پر فرمائیں۔ (پروردگار) درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر آسمانوں کی وسعت کی مطابق۔

وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْاَ اَرْضِكَ وَصَلِّ عَلٰى

(پروردگار) درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر زمین کی وسعتوں کے مطابق (پروردگار) درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْاَ عَرْشِكَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

ہمارے آقا محمد ﷺ پر اپنے عرش کی وسعتوں کے برابر (پروردگار) درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا

زِنَةَ عَرْشِكَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا

محمد ﷺ پر اپنے عرش کی وسعتوں کے مطابق (پروردگار) درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا محمد ﷺ پر

جَرٰى بِهِ الْقَلَمُ فِىْ اُمِّ الْكِتٰبِ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

ان اشیاء کی تعداد کے مطابق جو قلم نے لوح محفوظ میں لکھیں (پروردگار) درود بھیج (رحمتیں نازل فرما) ہمارے آقا

مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا خَلَقْتَ فِىْ سَبْعِ سَمٰوَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰى

محمد ﷺ پر ان چیزوں کی تعداد کے برابر جو تو نے ساتوں آسمانوں میں پیدا فرمائیں۔ (پروردگار) درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا اَنْتَ خَالِقٌ فِيْهِنَّ اِلٰى يَوْمِ

ہمارے آقا محمد ﷺ پر ان چیزوں کی تعداد کے برابر جنہیں تو قیامت تک پیدا فرمانے والا ہے

الْقِيٰمَةِ فِىْ كُلِّ يَوْمٍ اَلْفَ مَرَّةٍ * اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

ہر دن میں ہزار بار اے پروردگار درود بھیج (رحمتیں نازل فرما)

